Vol. I
No. 22




*Friday*
*26th March, 1951*

# HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY DEBATES

## Official Report

### PART II—PROCEEDINGS OTHER THAN QUESTIONS & ANSWERS

CONTENTS



*P. T. O.*

GOVERNMENT PRESS
HYDERABAD-DN.
1954

# THE HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

*Friday, the 26th March,* 1954.

The House met at Nine of the Clock.

[MR. SPEAKER IN THE CHAIR].

## QUESTIONS AND ANSWERS

(*See Part I.*)

## General Budget—Demands for Grants.

مسٹر اسپیکر - آج گیارہ بجے تک ڈسکشن ہوگا - گیارہ سے بارہ بجے تک منسٹر صاحب جواب دیں گے - بارہ بجے کے بعد ووٹنگ ہوگی - گویا اس کے لئے کل پانچ گھنٹے کل اور آج دئے گئے ہیں - شام میں کوئسچن آور رکھا جائیگا -

* شری اناجی راؤ گوانے - ( پربھنی) مسٹر اسپیکر سر - کل میں کٹ موشن کے تعلق سے بحث کرتے وقت یہ کہہ رہا تھا کہ کلکٹر پر پورے ڈسٹرکٹ کی ذمہ داری ہوتی ہے - اس کا لحاظ کرتے ہوئے میں گورنمنٹ کو یہ سوچنا دینا چاہتا ہوں - اور میرے کہنے کا مطلب یہ نہیں ہے کہ ہمارے پاس کا ہر کلکٹر ان افیشنٹ ( Inefficient ) ہے - یا وہ مال اڈمنسٹریشن کا مرتکب ہوتا ہے - لیکن ان کے بارے میں بہت سی شکایتیں ضرور ہیں جس پر گورنمنٹ کو غور کرنا چاہیئے - کلکٹر ڈسٹرکٹ کا ایک رسپانسیل آفیسر ہوتا ہے - اون کو آج کل کے ڈیموکریٹک سٹ اپ مین کیپ ایبل ( Capable ) ہونا چاہیئے - ان میں بہت سے ایسے لوگوں کو بھرتی کیا گیا جو سپلائی ڈپارٹمنٹ سے یا اکسائز ڈپارٹمنٹ سے رٹرنچ ہوئے ہیں - ان میں اِفیشنٹ لوگ جیسا کہ ایک کلکٹر کو ہونا چاہیئے میں نے نہیں پائے - ان کے دماغ ابھی ڈیموکریٹک سٹ اپ کے لئے تیار نہیں ہوئے ہیں - میں اس امر کی طرف اشارہ کرنا چاہتا ہوں کہ کسی اگریکلچرل کانفرنس میں پنڈت نہرو نے کہا تھا کہ ہم کو ایسے آفیسر کی ضرورت نہیں جو نکٹائی پہن کر آتا ہو بلکہ ایسے آفیسر کی ضرورت ہے - جو عوام میں مل سکیں - ان کے خیالات جان سکیں - ان کا ریپرزنٹیشن سن سکے - کیونکہ ڈسٹرکٹ کلکٹر کو بہت اہم کام کرنا پڑتا ہے - ضلع کے کسی ڈپارٹمنٹ کے متعلق جب کوئی شکایت کی جاتی ہے تو کلکٹر کے پاس ضرور جاتی ہے - مارکٹنگ کے متعلق شکایت ہو تو مارکٹنگ کمیٹی کے پریسیڈنٹ کی حیثیت سے اس کے پاس ہی شکایت جاتی ہے - سپلائی کے متعلق شکایت ہو تو اس کے پاس ہی جاتی ہے - تقاوی کی شکایت ہو تو اس کے پاس ہی جاتی ہے - گو علحدہ علحدہ شعبوں کے الگ الگ ڈپارٹمنٹس ہیں لیکن ڈسٹرکٹ کی حد تک تمام ڈپارٹمنٹس کے لئے وہ رسپانسبل آفیسر سمجھا جاتا

ہے - بہت سی کمیٹیوں کا بھی وہ پریسیڈنٹ ہوتا ہے اس لحاظ سے اس میں لوگوں کی شکایتیں دور کرنیکی قابلیت ہونی چاہیئے - لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ کلکٹرس لوگوں کی شکایتیں سننے تیار نہیں رہتے - کئی شکایتیں میں نے خود بینس کیں - ریرزنٹیشن ہونے کے بعد یہاں سے منسٹر صاحب لکھتے ہیں کہ آپ لوگ کلکٹر سے ملئے اور کلکٹر کے پاس کیس ریرزنٹ کرتے کلکٹر جواب دیتا ہے ''گدھے ہیں بیوقوف ہیں'' یہ کہہ کران کو نکال دیتا ہے میں گورنمنٹ سے پوچھنا چاہتا ہوں کہ آج کے ڈیموکریٹک سٹ اپ میں ایسے کلکٹر کس حد تک کام کرسکتے ہیں جبکہ وہ لوگ پورے ڈسٹرکٹ کے ذمہ دار ہوتے ہیں - میں اس کے لئے یہ سوچنا دینا چاہتا ہوں کہ اس جگہ پر ایسے موزوں لوگوں کو بھیجا جائے جو آج کے ڈیموکریٹک سٹ اپ کے کیپیٹل ہوسکتے ہوں - اور ڈیموکریٹک دماغ رکھتے ہوں - دوسری چیز مجھے ڈپٹی کلکٹرس کے تعلق سے کہنا ہے - ہمارے پاس (۴۴) ڈپٹی کلکٹرس ہیں - جن کا گریڈ ۴ سو تا ۸ سو ہے - گزشتہ سال بھی ہم نے کہا تھا کہ ڈپٹی کلکٹرس کے پوسٹس ابالش ( Abolish ) کرنا چاہیئے - ان پوسٹس کو رکھنے کی وجہ سے ہمارے خزانہ پر ۲۲ ہزار روپیہ کا بار ڈالا جارہا ہے میں ان کی ضرورت نہیں سمجھتا کیونکہ ان کو درمیانی کام دئے جاتے ہیں - اور ان سے بجائے سہولتیں پہنچنے کے تکلیف بڑھ رہی ہے - ڈپٹی کلکٹرس کی کیا حثیثیت ہوتی ہے اور وہ کس طرح سے کام کرتے ہیں میں اس پر زیادہ کرٹیسیزم ( Criticism ) کرنا نہیں چاہتا لیکن یہ ضرور کہوں گا کہ کام کم ہونے کی وجہ سے ان کی زندگی عیاشی میں گزررہی ہے - مجھے یہ کہنا ہے کہ ان کو زیادہ سے زیادہ کام دیا جائے - میں کہوں گا کہ ایک ڈپٹی کلکٹر ہر ڈسٹرکٹ پر کلکٹر کی مدد کے لئے رکھا جائے - اور اس کے ساتھ ساتھ کام کا ڈسٹریبیوشن بھی کیا جائے - کلکٹر ہر کمیٹی کا چیرمن سمجھا جاتا ہے ڈپٹی کلکٹر کو وہ کام تفویض کیا جائے اور زیادہ سے زیادہ ایک سال کے لئے تجربہ کے طور پر ڈپٹی کلکٹر کو رکھا جائے - جو کیسس کلکٹر کے پاس بنڈنگ ہیں وہ اس کے تفویض کئے جائیں - - میں اکزامپل کے طور پر کہوں گا کہ ہمارے پربھنی ضلع میں کلکٹر کے پاس کم از کم سینکڑوں کیسس ایسے پڑے ہوئے ہیں جن میں وکلاء صاحبین نے اپنے بحث ختم کرلی ہے لیکن دیڑھ سال کا عرصہ گزرنے کے بعد بھی اس پر کوئی تجویز نہیں ہوئی - ایک ایک سال کے بعد بھی کلکٹر تجویز نہیں کرتے - کیا اتنے عرصہ تک ان کے دماغ میں وکیلوں کی بحث رہ سکتی ہے - ہم کیا توقع کرسکتے ہیں کہ وہ انصاف کریں گے - اس کے لئے اس ڈپارٹمنٹ میں تنظیم کرنا چاہیئے - ایک ہی ڈپٹی کلکٹر وہاں رکھا جائے اور دو دو ڈپٹی کلکٹروں کا پوسٹ ابالش کیا جائے اور کام اسطرح تفویض کیا جائے کہ کلکٹر اور ڈپٹی کلکٹر دونوں مل کر کام اچھی طرح کرسکیں - دوسرے انہیں ( Judiciary Power ) جوڈیشیری پاورس بھی دئے گئے ہیں - گو ریوینیو آفس کی طرف سے یہ اختیارات نہیں دئے گئے ہیں - لیکن بہر حال جو بھی اختیارات دئے گئے ہیں وہ فضول ہیں - وہ تو جو ڈیشیل آفیسر کے لئے ہونا چاہیئے - اس کے علاوہ ان کو اتنا کام رہتا ہے کہ یہ کام بلاوجہ معلوم ہوتا ہے - گو یہ کام ریوینیو کے تعلق سے

نہیں تک لیکن پورے اڈمنسٹریشن کے تعلق سے آتا ہے میں حکومت سے استدعا کروں گا کہ یہ جو رقم ان کو دیا گیا ہے وہ بلا وجہ ہے ۔ اس کو بھی کم کرنا چاہیئے ۔

اب دوسری چیز مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ پورے ریوینیو سٹ اپ کو تبدیل کیا جائے ۔ ہم ایک زمانے سے یہ سنتے آرہے ہیں کہ وطن داری سسٹم کو آپ ختم کرنے والے ہیں ۔ اور ان کے بجائے پیڈ پٹواریز ( Paid Patwaries ) یا پیڈ کرکس کا تقرر کرنے کے لئے سوچ رہے ہیں ۔ کل ایک آنریبل ممبر نے کہا کہ آپ سب لوگوں کی شکایت کرتے ہیں اس لئے ان کی بھی شکایت کریں گے لیکن ساتھ ساتھ انہوں نے یہ بھی کہا کہ میں اس سسٹم کی تائید کرتا ہوں ۔ مجھے ان کی حدتک یہ کہنا ہے کہ آجکل ہمارا جو وطن داری سسٹم ہے وہ اتنا ناقص ہے کہ اگر اس کو برقرار رکھا جائے تو کسی طرح سے ہمارا ریوینیو ڈپارٹمنٹ سلجھ نہیں سکتا ۔ کرپشن اور مال پراکٹس ( Mal practice ) کو ختم کرنا ہے تو ابتداً وطن داری سسٹم کو ختم کرنیکی ضرورت ہے اور ان کی جگہ قابل لوگوں کو گورنمنٹ سرویس میں رکھنے کی ضرورت ہے تاکہ وہ اچھی طرح سے کام کرسکیں ۔ انہیں اس کے موقعے حاصل نہیں ہوسکتے جیسے کہ پٹیل پٹواریوں کو مقامی لوگ ہونے اور وطن دار ہونے کی وجہ سے حاصل ہوتے ہیں ۔ ان کے تبادلے ہوتے رہینگے تو کسی مقام کے معلومات حاصل کرنے کے لئے ہی چار چھ ماہ لگ جائیں گے اور وہ اتنا کنٹاکٹ ( Contact ) نہیں پیدا کرسکیں گے کہ رشوت لیں ۔ اس لئے جس طرح کے دھندے پٹیل پٹواری کرتے ہیں وہ نہیں کرسکیں گے ۔ اس لئے پہلے وطن داری سسٹم کا خاتمہ ہونا چاہیئے ۔

آج کل رشوت لینے کا بھی طریقہ نرالا ہوا ہے ۔ کل آنریبل ممبر بیدر نے کہا کہ ایسا نہیں ہے ۔ میں ان کے ہی پاس کی ایک مثال دیتا ہوں ۔ یادگیر کے تحصیلدار صاحب کا رفرنس دونگا جہاں ۳۲ کیسس روکے گئے ہیں ۔ یہ کسی گرداور یا پٹیل پٹواری کا کیس نہیں ہے بلکہ تحصیلدار کا کیس ہے ایسی شکایتوں کو دور کرنا ہمارا کام نہیں ہے لیکن حکومت کو توجہ کرنا چاہیئے ۔ میں نہیں کہتا کہ سب آفیسرس ایسے ہی ہیں دوسرے اچھے لوگ بھی ہیں ۔ لیکن آج لینڈ ریفارمس کے تحت لینڈ سنسس کا کام ہورہا ہے اس کی اتنی شکایتیں ہیں کہ ان سے نمٹنا مشکل ہے ۔ لیکن اس کی اصل جڑ پٹیل پٹواری ہیں ۔ لینڈ سنسس کے متعلق مجھے اتنا ہی کہنا ہے کہ اتفاق سے یہ بات ہورہی ہے کہ لینڈ سنسس کے کام کے لئے جو نائب تحصیلدار لئے گئے ہیں ۔ انہیں مرہٹواڑہ میں دیہاتوں میں جاکر مواد جمع کرنا ہے تو ایسے لوگ جو تلگو اور کنڑی جاننے والے ہیں کیسے کام کرسکتے ہیں ۔ اور ان سے کام کی امید کیا کی جاسکتی ہے ۔ ان کے چناؤ کے وقت ذہن میں کیا چیز تھی میری سمجھ میں نہیں آیا ۔ ان لوگوں کے مرہٹی نہ جاننے کا یہ نتیجہ ہے کہ پٹیل پٹواری ان کو چھلدے دیتے ہیں ۔ اس لئے میری سفارش ہے کہ ہر علاقہ میں وہاں کی زبان جاننے والوں کو بھیجا جائے ۔

چونکہ اب وقت کم ہے میں ایچ - ای - ایچ کے پیمنٹ کے سلسلہ میں کچھ نہیں کہتا اس پر دوسرے ساتھی کہینگے - میں جاگیرداروں اور انعامداروں کے متعلق کہتا ہوں - ان کے متعلق بار بار یہ کہا گیا کہ اس کے متعلق سوچا جارہا ہے اور گورنمنٹ عنقریب انعام ابالشن ایکٹ لانے والی ہے لیکن اب تک یہ ایکٹ نہیں لایا گیا - اس کے متعلق مجھے یہ معلوم ہوا ہے کہ پارٹی میں جھگڑا ہوگیا ہے - اگر آج انعام ابالیشن کیا جاتا تو ۱۵ - ۲۰ لاکھ کی بچت ہم کرسکتے تھے - اس کے علاوہ یہ چیز بھی میری سمجھ میں نہیں آئی کہ کانسٹیٹیوشن کے آرٹیکل ۳۱ کے تحت اس میں کیا دقت پیش آسکتی ہے کیونکہ انعام اس آدمی کے مرجانے کے بعد سرکار کو واپس ہو جاتا ہے - انعام کے متعلق یہ نہیں کہا جاسکتا کہ وہ پرمیننٹ رائٹ ہے - لیکن یہ ایکٹ ہی نہیں لایا گیا ورنہ ہم یہ توقع کرسکتے تھے کہ انعامس ابالیش سے ہماری انکم ( Income ) میں اضافہ ہوگا -

ایک سوال کے جواب میں آنریبل ریوینیو منسٹر نے کہا تھا کہ ایسے جاگیری ایریاز جہاں مالگزاری زیادہ ہے کم کی جارہی ہے - میں مثال کے طور پر تعلقہ پرتور ضلع پربھنی کا حوالہ دینا چاہتا ہوں جہاں ڈبل یا ٹریبل مالگزاری ہے - اس کے لئے میری طرف سے سوالات کئے گئے ریپریزنٹیشن کیا گیا لیکن اب تک اس میں ۲۰ فیصد کی بھی کمی نہیں کی گئی - میں پوچھنا چاہتا ہوں کہ گورنمنٹ کو یہ حق کیسے پہنچتا ہے کہ ایک ایریا کم میں مالگزاری وصول کرے اور اس کے بازو ہی دوسرے ایریا میں ڈبل یا ٹریبل مالگزاری وصول کرے - میرا یہ دعوی ہے کہ اس طرح سے مالگزاری وصول کرنے کا آپ کو کسی طرح حق نہیں پہنچتا - اس لئے آنریبل منسٹر کنسرنڈ سے میری یہ استدعا ہے کہ جہاں ۲۰ پرسنٹ کی بھی کمی نہیں کی گئی ہے فوراً اس حدتک مالگزاری میں کمی کی جائے - سروے وغیرہ ہونے تک کم از کم ایسا عمل کیا جائے - میں امید کرتا ہوں کہ آنریبل منسٹر میرے کٹ موشنس پر غور کریں گے اور وطن داری سسٹم اور کلکٹرس اور ڈپٹی کلکٹرس سے متعلق میں نے جو کچھ کہا اس کے بارے میں ہاوز کو اطمینان دلایا جائے -

شری کے - وینکٹ رام راؤ - (چنا کنڈور) محکمہ مالگزاری کے آفیس میں آج جو کیفیت ہے اور شکایتوں کا جو تانتا بندھا ہوا ہے وہ ہمیشہ کی طرح قائم ہے - لیکن اس کے ساتھ ساتھ ایک بلا جس کا روز مرہ تجربہ ہورہا ہے وہ ٹائم ہیم سسٹم ہے - پہلے جو موصولہ اور مجاریہ کا طریقہ رائج تھا اس کی جگہ یہ نیا طریقہ اختیار کیا گیا ہے - جب ہم کسی کاغذ کا پتہ لگانا چاہتے ہیں تو نہیں لگتا - اس سے پہلے یہ ہوتا تھا کہ فلاں درخواست آئی ہے - اس کا مختصر مضمون یہ ہے تو اس کا آسانی سے پتہ چل سکتا تھا - یہ معلوم ہوسکتا تھا کہ کسی صیغہ دار نے داب کر تو نہیں رکھا یا وہ درخواست کہیں ڈال تو نہیں دی گئی ہے - اس کی ذمہ داری متعلقہ صیغہ دار پر عائد بھی کرسکتے تھے لیکن آج موصولہ مجاریہ میں ہندسے رہتے ہیں تو کسی کارروائی کا پتہ نہیں چلتا - ایک سال ختم ہونے پر جب ٹیالی ہوتی ہے اسی وقت اس کا علم ہوسکتا ہے - باہر سے جو موصولہ

نیم تی بھی اس نے یہ طریقہ ہمارے محکموں میں عائد کیا ہے۔لیکن محکمہ بندوبست وغیرہ نے جہاں وثائق رہتے ہیں اس ٹائن ہیم سسٹم کو انٹراڈیوس کرنے سے انکار کردیا۔ یہ طریقہ مالگزاری کے کارروائیوں کے لئے مناسب نہیں اس لئے کم ازکم تلنگانہ کی حد تک میں کہتا ہوں کہ اس کو ختم کیا جائے۔

اس کے بعد جمع بندی کے سلسلہ میں مجھے یہ کہنا ہے اس میں بہت سی مشکلات ہیں۔ اب بھی نزول تاوان اور دوسری دقتیں ویسی ہی باقی ہیں۔ نزول کے سلسلہ میں مجھے زیادہ کہنے کی ضرورت نہیں ہے۔ جہاں کہیں اراضیات کو مکانات کے لئے استعمال کیا جاتا ہے تو ان سے دھارا خاص لیا جاتا ہے۔ مالگزاری کی رقم وصول کی جاتی ہے۔ حالانکہ مال کے عہدہ داروں کو صاف طور پر یہ معلوم رہتا ہے کہ گاؤٹھان کے تحت لینے کے بعد ایک معمولی سی چیز بہ رہ جاتی ہے کہ پٹہ سے عمل اخراج کرکے گاؤٹھان میں شریک کیا جائے۔ یہ چیز نہ ہونے کی وجہ سے لوگوں پر بار عائد ہورہا ہے اس لئے اس کو ختم کیا جائے۔

اس کے ساتھ تاوان کا سوال ہے۔ تاوان ان اراضیات پر عائد نہیں کیا جاتا جو بنجرائی اور برمبوک کی اراضیات ہیں۔ لیکن ہمارا تجربہ یہ ہے کہ تاوان بھی بڑے پٹہ داروں پر عائد نہیں کیا جاتا۔ اگر عائد کیا جاتا ہے تو وہ چھوٹے کسانوں پر اور وہ بھی اس کو مالگزرای کے پانچ گنا تک بڑھا کر۔ اگر دکھانے کے لئے کسی بڑے آدمی پر تاوان عائد کیا جاتا ہے تو وہ منسٹر صاحب کے پاس آکر بوم مارنے کے ساتھ ہی پھر معاف ہوجاتا ہے۔ میں پوچھتا ہوں کہ پہلے عائد کرنے اور پھر معاف کرنے کی ضرورت ہی کیا ہے۔ اس طرح سے کاغذات خراب کرنے سے کیا فائدہ ہے۔ جہاں تمام لوگوں کے نام پرگشتیات ۸، ۱۰ وغیرہ کے تحت پٹہ ہونا ضروری ہے وہ کیوں نہیں کیا جاتا۔ میں سمجھتا ہوں کہ یہ دفتریت کا ہی چکر نہیں ہے بلکہ کاہلی اور سستی کے ساتھ ساتھ منسٹر صاحب کی عدم توجہ کا نتیجہ ہے یہ تو میں نہیں کہہ سکتا کہ منسٹر صاحب کو اس کا علم ہی نہیں۔لیکن ایسی کارروائیاں جو پس پشت ڈال دی گئی ہیں ۱۲ ہزار ہیں۔ ان کا تصفیہ نہیں ہوا ہے ان ۱۲ ہزار درخواستوں کے لئے یہ احکام دیجئیے تاکہ آئندہ آنے والی جمع بندی میں اس کا تصفیہ کردیا جائے۔ اس سلسلے میں یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ عذر داریاں پیش ہوتی ہیں اور مقدمہ بازی ہوتی ہے۔ لیکن ایسا نہیں ہے۔ کئی مثلیں بغیر کارروائی کے پڑی ہیں۔ ان مثلوں کو نکال کر آئندہ جمعبندی تک تصفیہ کرنا ضروری ہے۔

پٹوں کے سلسلے میں یہ دیکھا گیا ہے کہ ۱۳۴۳ ف میں پردادا کے نام پر پٹہ ہوا تھا۔ اور آج تک اسی نام پر چلا آرہا ہے۔ پٹوں کی فہرست اگر آپ اٹھا کر دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ زیادہ تر پٹے مردوں کے نام پر ہیں۔ کم از کم روٹین ورک (Routine work) کے طور پر تو ان کی منتقلی ہو جانی چاہیئے اور جو فی الحقیقت اس وقت قابض ہے اس کے نام پٹہ ہوجانا چاہیئے۔ لیکن منسٹر صاحب ان

جھنجھٹوں میں جانا نہیں چاھتے ۔ اس جانب خاص توجه کی جانی ضروری ہے ۔ جنگلات کے سلسلے میں اندرون صحرا جن اراضیات پر ۱۹۴۹ ع تک قبضه ہے اور جنکے نام فیصل پٹیوں میں درج ھیں ان کے نام پٹے کئیے جانے کے احکام ھیں ۔ اس مدت کے بعد بھی پٹه کرنے کا مطالبه ھمارا ہے اور ھم اس کو منوا کر چھوڑینگے لیکن اب تک پٹے نه ھونے کی وجه سے بعض مقامات پر بیدخل کرنے کے لئے ظلم کیا جارھا ہے ۔ مال سے احکام تو دئے جاتے ھیں لیکن وہ محکمه جنگلات میں جا کر سڑتے رھتے ھیں ۔ اور اس طرح ایک محکمه جو حکم دیتا ہے دوسرا محکمه اس میں روڑے اٹکاتا ہے ۔ خوش قسمتی سے یه دونوں محکمے ایک ھی منسٹر کے سپرد ھیں ۔ لیکن اس میں تضاد برتا جاتا ہے ۔ کوئی بھی کامن سنس رکھنے والا آدمی اس کو سمجھنے سے قاصر ہے که مال کے احکام کو جنگلات کا محکمه کیوں پس پشت ڈالتا ہے ۔

مال کے سلسله میں یا جمعبندی کے سلسلے میں اگر کوئی درخواست دیتے ھیں تو اس کے لئے احکام ھیں که ۱۰ دن کے اندر جا کر تنقیح کریں ۔ لیکن عہده داران مال درخواست دینے کے مہینه ڈیڑھ مہینه بعد جا کر تنقیح کرتے ھیں ۔ اور اس بارے میں ایک الٹی منطق پیدا ھوتی ہے ۔ اور اس وقت موقع معائینه کرکے جو ریلیف دی جانی چاھیئے بعد از وقت تنقیح کرنے سے ریلیف ملنے میں پیچیدگیاں پیدا ھوتی ھیں ۔ اور بعد میں مرافع کرنا پڑتا ہے اس طرح ایک لٹیگیشن ( Litigation ) کی صورت پیدا ھوتی ہے ۔ ۱۰ دن کے اندر تنقیح کرکے رپورٹ پیش کرنے کے احکام ھیں لیکن ۱۰ دن کے بعد تنقیح کرنے کی وجه سے کسانوں کو اس کا فائده نہیں پہنچتا ۔ اس بارے میں توجه کی جانی چاھیئے ۔

نالوں کے تحت جو کاشت ھوتی ہے جس کو تلگو میں "پرے کالوا" کہتے ھیں اس سلسلے میں میرے پیش رو ایک آنریبل ممبر تفصیل سے کہہ چکے ھیں ۔ اس سلسلے میں بھی رلیف ملنا ضروری ہے ۔ حکومت اپنے پر کوئی ذمه داری لینا نہیں چاھتی ۔ لیکن ھمارے وصول کرنے کے لئے تیار ھوجاتی ہے ۔ میں منسٹر صاحب سے کہوں گا که وہ اس پر بھی توجه کریں ۔

ڈسٹرکشن آف وائیلڈ اینملس ( Destruction of wild animals ) کیلئیے ایک ھزار روپیئے رکھے گئے ھیں ۔ نہیں معلوم یه رقم کس طرح استعمال ھوتی ہے ۔ کون اس رقم کو منظور کرتا ہے ۔ کئی درندے کسانوں کی فصلوں کو خراب کردیتے ھیں ۔ پولس میں درخواست دیجاتی ہے تو وھاں سے کوئی کارروائی نہیں ھوتی ۔ مجبوراً کسان خود لاٹھی برچھے لیکر درندوں کا مقابله کرتے ھیں ۔ لیکن آپ کا محکمه سوتا رھتا ہے ۔ جہاں ایسی اطلاع ملے فوری مدد پہنچانے کی ضرورت ہے ۔ کیونکه اکثر اوقات ان وائیلڈ انیملس سے رعایا کو جانی نقصان بھی پہنچ جاتا ہے ۔ چنانچه حال ھی میں میری کانسٹی ٹیونسی میں ایسا ھوا ۔ وھاں کے لوگ لاٹھیاں لیکر چیتے کا مقابله کرتے گئے اور تین آدمی زخمی ھوگئے ۔ انہیں سیریس زخم آئے ۔ اور وہ عثمانیه ھاسپٹل میں رجوع کئے گئے ۔

آخر میں میں یہ کہتے ہوئے اپنی تقریر ختم کرتا ہوں کہ جو کچھ بھی احکام یا قوانین ہیں کم از کم اس پر پورا پورا عمل کیا جائے۔

سری رنگراؤ دینمکھ ( گنگا کھیڑ ) ۔ مسٹر اسپیکر سر ۔ پولس ڈپارٹمنٹ کے بعد ریوینیو ڈپارٹمنٹ میں کرپشن کا دور دورہ شروع ہوگیا ہے ۔ ہمیں یہ امید تھی کہ کم از کم پاپولر گورنمنٹ آنے کے بعد ریوینیو ڈپارٹمنٹ میں کچھ افیشنسی (Efficiency) آئیگی۔ کسانوں اور عوام میں ایسی امیدیں تھیں لیکن سب کو ناامید ہونا پڑا ۔ ہم دیکھتے ہیں کہ عوام کا کوئی کام جلد نہیں ہوتا ۔ ہزاروں درخواستیں پڑی رہتی ہیں ۔ لیکن ان دونوں ڈپارٹمنٹ میں کرپشن کا دور دورہ جاری ہے۔ بلکہ پہلے سے زیادہ اب بڑھ گیا ہے۔ اسکی بہت سی مثالیں موجود ہیں ۔ خاصکر پربھنی ضلع میں تو ریوینیو ڈپارٹمنٹ نے افیشنسی (Efficiency) سے ڈائیورس ( Divorce ) لےلیا ہے۔ آنریبل ممبر پربھنی نے اس بارے میں شکایت کی ۔ لیکن ریوینیو منسٹر صاحب نے کوئی فیصلہ نہیں کیا ۔ فارسٹس ڈپارٹمنٹ اور ریوینیو ڈپارٹمنٹ میں اسکی کئی مثالیں موجود ہیں ۔ میں آپ کو بتاؤنگا کہ گنگا کھیڑ میں کس طرح بد انتظامی ہورہی ہے ۔ میں آنریبل منسٹر فار فارسٹس سے پوچھنا چاہتا ہوں کہ پورے اسٹیٹ میں کتنے درخت ہیں جن پر مارك اوٹ کیا گیا ہے۔ اور کتنے ان مارکڈ ( Un-marked ) ہیں ۔ آصف آباد ۔ منچریال اور نرمل میں ہزاروں درخت ایسے ہیں جو انمارکڈ ہیں اور جن کو کنٹراکٹر نے فروخت کر لیا ہے ۔ کیونکہ وہاں کے چوکیدار صحرادار وغیرہ اس کنٹراکٹر سے ہاتھ ملائے ہوئے ہوتے ہیں اور وہی کٹواتے ہیں ۔ میرا دعوی ہے کہ اس طرح ان مارکڈ درختوں کے کٹوالینے سے گورنمنٹ کا لاکھوں روپئے کا نقصان ہورہا ہے اور جو پیسہ سرکاری خزانہ میں آنا چاہئے تھا نہیں آرہا ہے۔ اس پر کڑی نگرانی نہیں کیجاتی ۔ آبکاری کے سلسلہ میں میں گنگا کھیڑ کی مثال دونگا ۔ موضع راجورہ میں ہریجنوں کو ری ہیبیلیٹیشن کے سلسلے میں کچھ رقم ۸۰ روپئے یا ۱۰۰ روپئے کے حساب سے دی گئی ہے ۔وہ رقم تو انتہائی سختی کے ساتھ وصول کیجارہی ہے۔ لیکن کنٹراکٹرس کے ذمہ ہزاروں لاکھوں روپئے کا جو بقایا ہے ایسے اشخاص سے وصول نہیں کیا جاتا ۔ انہیں مزید کنٹراکٹس دئے جاتے ہیں ۔ ایک سال بڑے بھائی کے نام پر دوسرے سال منجلے بھائی کے نام پر تیسرے سال چھوٹے بھائی کے نام پر گتہ دیا جاتا ہے۔ جس گتہ دار سے ۱۰ ہزار روپئے وصول ہونے ہیں وہاں تو کوئی سختی نہیں کیجاتی لیکن جن لوگوں کو ۸۰ روپئے یا ۱۰۰ روپئے جو ری ہیبیلیٹیشن کے سلسلے میں دئے گئے تھے انکے مکان یا ٹین وغیرہ ضبط کرکے وصول کئے جاتے ہیں ۔ میں کہونگا کہ یہ ایک طرح کا نیپوٹزم ( Nepotism ) ہے۔ اس کے صاف معنی یہ ہیں کہ بڑے لوگوں پر اگر لاکھوں روپئے بقایا بھی ہو تو حکومت انکی طرفداری کرتی ہے اور غریبوں پر ظلم کرکے وصول کیا جاتا ہے ۔ اس لئے یہ کیوں نہ کہا جائے کہ حکومت سرمایہ داروں اور بڑے بڑے زمینداروں کی ہے۔ اور وہ غریبوں کی کوئی عزت نہیں کرتی ۔ میں آنریبل منسٹر سے پوچھنا چاہتا ہوں کہ اس زمانہ میں یہ نظریہ کہاں تک کامیاب ہو سکتا ہے ۔ قانون کی پابندی

تو سب کے لئے مساوی ہونی چاہئے ۔ میں گنگا کھیڑ کی دو تین مثالیں دونگا کہ کسطرح بد انتظامی ہورہی ہے۔ پٹواریوں کے بارے میں بہت سے آنریبل ممبرس نے کہا کہ وہ کتنی بٹے بازیاں کرتے ہیں ۔ ایک آدمی زندہ ہے۔ اور وہ فارم نمبر ۴۳۱۷۹ سے وظیفہ اٹھا رہا ہے ۔ اس کی ایک زمین سروے نمبر ۲۷۰ ہے ۔ اس کے بارے میں پٹواری رپورٹ کرتا ہے کہ وہ شخص مر گیا ہے ۔ اس سے بڑھکر بد انتظامی اور کیا ہوسکتی ہے ۔ وہاں کا تحصیلدار بھی پٹواری کا ساتھ دیتا ہے ۔

جب اس کے وظیفہ کا فارم بتایا جاکر اوس کے حیات کی تصدیق کیجاتی ہے تو کہا جاتا ہے کہ مجھے علم نہیں تھا اس پر پٹواری کو معطل کیا جاتا ہے اور پھر اسکو بحال کیا جاتا ہے اس طرح تین چار مرتبہ معطل ہونے کے بعد وہاں کے لوگ پٹواری کو جوتے مارتے ہیں اس کے باوجود وہاں کے تحصیلدار صاحب کو پٹواری سے اسقدر محبت ہے کہ وہ اس کو خدمت پر بحال رکھتے ہیں ۔

دوسری چیز یہ ہے کہ گورنمنٹ کی یہ پالیسی ہے کہ محفوظ لگانداروں کو کھیتوں سے بیدخل کیا جائے ۔ اس کا ثبوت اس سے ملتا ہے کہ وہاں کے تحصیلدار نے رام سیتا بائی کو اس کے کھیت سے بید خل کردیا ۔ جھوٹے مقدمات قائم کرکے محفوظ قولداروں کو جیل بھیجدیا جاتا ہے اور تحصیلدار محفوظ قولداروں کو زمینات سے بیدخل کر رہے ہیں اور اون کو جیل کی ہوا کھلائی جاتی ہے۔ مکان نمبر(۸۳۳) کسٹوڈین کی نگرانی میں نہ ہونے کے باوجود اوس کے حوالے سے مکان نمبر (۴۰۰) کو ضبط کیا گیا ہے۔ اور بعد میں کہا جاتا ہے کہ ہمکو معلوم نہیں تھا گرداور نے ضبط کیا ہے۔ گنگا کھیڑ میں اکثر واقعات ایسے ہوئے ہیں کہ مسلمان صاحبین زندہ ہونے کے باوجود انکی فوتی کی رپورٹ دیجاتی ہے۔ وہاں کے مسلمانوں کے کھیت ضبط کئے جاتے ہیں ۔ وہاں قبرستان کے پلاٹس بنائے جاتے ہیں ۔ میں نے ان تمام واقعات کی اخبارات کے ذریعہ بیان دیکر حکام متعلقہ کی توجہ مبذول کرانے کی کوشش کی اور اڈمنسٹر اتھاریٹیز کو متوجہ کیا تو میرے ہاں ڈپٹی کلکٹر نے مراسلہ بھیجا کہ آپ نے جو بیانات دئے ہیں اس کے جواب کے لئے تیار ہو جائیں ۔ اس کے بعد کلکٹر نے انہیں دبایا ۔ سینما کے مالک پر بھی جھوٹے مقدمات قائم کئے گئے کیونکہ وہ مسلمان ہیں ۔ وہاں کا تحصیلدار مسلمانوں سے دشمنی رکھتا ہے اور جھوٹے مقدمات دائر کرتا ہے ۔ میں ریوینیو منسٹر صاحب سے امید کرتا ہوں کہ ان امور کی جانب توجہ کرینگے اور اس کا انسداد کرنیکی کوشش کرینگے ایسی کئی چیزیں ہیں جو میں بتا سکتا ہوں میں ٹھوس معلومات آپکے سامنے پیش کرسکتا ہوں

میں اپنی تقریر ختم کرتے ہوئے کہونگا کہ راج پرمکھ کو جو معاوضہ دیا جاتا ہے اوسکے متعلق پرائیم منسٹر ( Prime Minister. ) نے اپیل ( Appeal ) کی تھی کہ اس میں کچھ کمی قبول کرلیں ۔ اس کی اطلاع ملی تھی کہ راج پرمکھ نے ۲۰ لاکھ کی رقم کی کمی کو قبول کرلیا ہے۔ اگر ایسا ہے تو اوس کو ہاؤز کے سامنے لانا چاہئے کہ آیا یہ حقیقت ہے یا ۔ کہ مرہٹی میں ایک کہاوت ہے کہ

اسطرح راج بر مکھہ نے ۲۰ لاکھ روپئیے کی کمی کو قبول کیاھے۔ میں آنریبل منسٹر سے پوچھنا چاھتا ھوں کہ کیا ان ۲۰ لاکھ کو ڈیڈکٹ ( Deduct ) کر کے دے رھے ھیں یا نہیں ۔ مجھے امید ھے کہ میں نے جو مسائل ھاوز کے سامنے رکھے ھیں ان پر غور کیا جاے گا اور آنریبل منسٹر اپنے اسٹیٹمنٹ میں انکا تفصیلی جواب دینگے۔

شری شرن گوڑہ انعامدار (اندولہ ۔ جیور گی) ۔ مسٹر اسپیکر سر ۔ میں نے لینڈ ریوینیو پر کٹ موشن پیش کیا ھے اور اس پر اپنے خیالات کا اظہار کرونگا ۔ ابھی یو ۔ پی ۔ پی کی طرف سے ایک آنریبل ممبر نے وطنداریوں کو برخاست کرنے کے متعلق جو فرمایا میں اوس سے بالکل متفق ھوں ۔ ایک چیز اگر میں کہوں تو نا مناسب نہوگی کہ جب ھم دیہاتوں میں جاتے ھیں تو دیکھتے ھیں کہ دیہات کے اکثر خاندانوں کی تباھی کا اصلی سبب یہ پٹیل پٹواری ھیں میں آپ سے یہ بھی کہونگا کہ مرحوم میر محبوب علیخاں (بادشاہ) کے زمانے میں کسی کا انتقال ھوا تو اونکی وراثت کا تصفیہ میر عثمان علیخاں کے زمانے میں بھی نہیں ھوا ۔ اور میں سمجھتا ھوں کہ جو لوگ میر عثمان علیخاں کے زمانے میں انتقال کر گئیے ھیں اون کی وراثت کا تصفیہ اس کانگریس دور میں نہیں ھوگا حالانکہ تحصیلدار جو تعلقہ میں رھتا ھے۔ اوس کا فرض ھے کہ جہاں کہیں وہ دورہ پر جائے پٹیل پٹواریوں کو بلاکر تختہ جات وراثت طلب کرے اور یہ دیکھے کہ عملیات برابر ھو رھے ھیں یا نہیں جب لوگ درخواست پیش کرتے ھیں کہ پٹیل پٹواریوں نے تختہ جات وراثت داخل نہیں کیا ھے تو انکا کام ھے کہ پٹیل پٹواریوں سے تختہ جات وراثت طلب کرکے وراثت کی منظوری دیں ۔ ھمارے ھاں چنور ایک موضع ھے اس میں سید ولد عبدالرحمن نامی ایک شخص تھا اوسی نام کا ایک دوسرا آدمی بھی تھا ۔ سید کا انتقال ھوگیا ۔ سید کے بیٹے کا نام بھی عبدالرحمن تھا ۔ نتیجہ یہ ھوا کہ وہ غیر مستحق شخص رجوع ھوا اور کھیت اسکے نام پر کر دیا گیا ۔ اسطرح جائیداد ایک خاندان سے دوسرے خاندان میں منتقل ھوگئی ۔ اس غلطی کی پاداش میں تحصیلدار صاحب نے صرف یہ سزا دی کہ معطل کردیا ۔ اور پھر بحال بھی کردیا گیا ۔ ان حالات میں میں مناسب سمجھتا ھوں کہ پٹیل پٹواری کا جو سسٹم ھے اوس کو برخاست کرنا چاھئیے اور ازسر نو ولیج ایکٹ کے تحت ایک عہدہ دار کو مقرر کرنا چاھئیے جو کوالیفائیڈ بھی ھو اوس کا امتحان لیکر اس کام کے لئیے مقرر کرنا چاھئیے ۔ میں سمجھتا ھوں کہ بمبئی میں وطنداری سسٹم کے بارے میں پٹواریوں کے بارے میں جو قانون نافذ کیا گیا ھے تلاٹی مقرر کرنے کا ویسا ھی قانون یہاں بھی نافذ کرنا چاھئیے۔ چیف منسٹر صاحب نے کہا تھا کہ اس بارے میں بہت جلد یہاں بھی سوچا جائے گا لیکن ایک سال گزر گیا اب تک کچھ نہیں ھوا

دوسری چیز یہ کہ دوران پولیس ایکشن میں یہاں کے جو لوگ پریشان ھوکر یونین کے متصلہ علاقوں میں چلے گئے تھے الند ۔ سندھنور ۔ لنگسگور ۔ یلبرگہ ۔ کپل و بیدر اور عثمان آباد کے اضلاع سے بھی لوگ گئے تھے ۔ یہ لوگ دھشت زدہ ھوکر یونین کے علاقے میں گئے تھے ۔ سپٹمبر کے مہینے میں گئے اور اکٹوبر میں واپس

آئے تھے - یہ زمانہ تخم ریزی کا تھا ان کے موجود نہ رھنے کی وجہ سے وہ تخم ریزی نہ کر سکے اس لئے اوس زمانہ کے کلکٹروں نے معافی کے احکام دیدئے لیکن آج کل کے کلکٹر صاحبین اوس محاصل کو بر آئندہ سمجھکر زبر دستی وصول کررھے ھیں - حالانکہ یہ غلط ھے- میں سمجھتا ھوں کہ آنریبل منسٹر صاحب اسطرف توجہ کرینگے اور فوری معافی دینے کے احکامات اجرا فرمائینگے تاکہ انکی تکلیف رفع ھوسکے - کیونکہ ایک تو وہ اوس سال کی فصل کا نقصان برداشت کر چکے ھیں اور دوسرے یہ کہ یونین کے علاقوں میں منتقلی کی وجہ سے انکو زائد مصارف برداشت کرنے پڑے ھیں - میں آنریبل منسٹر سے اپیل کرونگا کہ اب تک زبر دستی جو محاصل وصول کیا گیا ھے اور جسکی وصولی کی کارروائی زیر دوران ھے اس کی معافی کے احکام اجرا کئے جائیں - سرحد سے ۱۰ میل اندر جو مواضعات ھیں انکی حد تک سنہ ۴۸-۴۹ع کی بابتہ محاصل کی معافی کے احکامات اجرا کئے جائیں -

ایک اور چیز جسکی طرف مجھے توجہ دلانا ھے وہ یہ ھے کہ دوران الکشن میں ھمارا یہ تجربہ رھا ھے کہ ریوینیو آفیسرس ایک پولیٹیکل پارٹی کی سائیڈ لیتے ھیں اس لئے میرا خیال یہ ھے کہ ریوینیو آفیسر الکشن آفیسر نہیں ھونا چاھئے بلکہ یہ کام جوڈیشل ڈپارٹمنٹ کے لوگوں کے تفویض کیا جا سکتا ھے- سنٹرل گورنمنٹ سے اس بارے میں ریپریزنٹیشن ( Representation ) کیا جائے کہ جوڈیشل آفیسرس الکشن آفیسرس ھونے چاھئیں کیونکہ وہ پولیٹیکل پارٹیز کے اثرات میں نہیں آتے اور بہترین طریقہ پر کام کر سکتے ھیں - جنرل الکشنس کے بعد جتنے بھی بائی الکشن ( By-Election ) ھوئے اوس میں ھم نے دیکھا ھے کہ اکثر صورتوں میں کلکٹرس اور ڈپٹی کلکٹرس نے دوسری پارٹیوں کے کیانڈیڈیٹس ( Candidates ) کے ساتھ نا انصافی کی - الکشن میں طرفداری سے کام لیا گیا - عین اوسی وقت دورے کرکے پٹیل پٹواریوں کو بلا کر ان کو پابند کیا گیا کہ فلاں تاریخ اوٹرس کو لانا چاھئے -اسطرح ریوینیو آفیسرس کا رویہ رھا ھے کیونکہ وہ جانتے ھیں کہ فلاں پارٹی کے لوگ اگر چن کر آجائیں تو ایک نہ ایک دن وہ منسٹر بنیں گے اور ھمیں کچھ نہ کچھ پروموشن ( Promotion ) مل جائے گا - اس لئے میں مناسب سمجھتا ھوں کہ مال کے عہدہ داروں کے بجائے الکشن کے کاروبار جوڈیشل آفیسرس کے تفویض کئے جانے چاھیں کیونکہ جو ڈیشل عہدہ دار ھائیکورٹ کے تحت ھوتے ھیں اور ھائیکورٹ سپریم کورٹ کے تحت ھے- اگر ایسا ھو جائے تو کسی پولیٹکل پارٹی کو شکایت کا موقع باقی نہیں رھیگا -

اس کے علاوہ میں اور ایک چیز عرض کرونگا - وہ یہ کہ ھمارے ھاں جیور گی - شاہ پور اور شورا پور کی فصل کی حالت اچھی نہیں ھے- ریپریزنٹیشن کے باوجود کوئی توجہ نہیں کی گئی ھے- صرف شورا پور کی حد تک ۱۰ ھزار روپیہ تقسیم کئے گئے ھیں لیکن وہ بھی ایسے لوگوں کو دئے گئے ھیں (تختہ جات طلب کرکے ملاحظہ فرمائیں تو معلوم ھوگا) جو بالکل مستحق نہیں تھے - مثال کے طور پر میں کہونگا کہ وڑیکل حلقے میں جہاں

تحم ریزی تک نہیں ہوئی تھی وہاں کے پٹیل کے نام دو سو روپیہ دئے گئے ہیں - اور سواری کے نام پر چار سو روپیہ اور ایک صاحب ہیں انکے نام پر دو سو روپیہ - یہ تقسیم کرنے کا طریقہ کچھ مناسب نہیں ہے - ۲۰-۲۵ روپیہ مالگزاری دینے والے جو کاشتکار ہیں اون لوگوں کو فائدہ حاصل کرنے کا موقع دینا چاہئے وہی اسکے زیادہ مستحق ہوتے ہیں نہ کہ پٹیل پٹواری یا ساہوکار اور بڑے زمیندار اسیطرح باؤلی کھودنے کے لئے جو امداد دیجاتی ہے وہ ایسے لوگوں کو دیجاتی ہے جو ہزاروں روپیوں کی جائیداد رکھتے ہیں - آئیل انجنس اور تقاوی بھی ایسے ہی لوگوں کو دیجاتی ہے- ۲۰-۲۵ روپیہ مالگزاری ادا کرنے والے اور متوسط طبقہ کے کاشتکاران مراعات سے محروم رہتے ہیں - اس لئے میں آنریبل منسٹر سے عرض کرونگا کہ تقاوی کے طریقے میں تبدیلی کیجائے اور دس روپیہ سے لیکر ۵۰ روپیہ تک مالگزاری ادا کرنے والوں کو ترجیح دیجانی چاہئے گورنمنٹ کے پاس اس سلسلہ میں کئی درخواستیں آئی ہیں کہ زبر دستی ریوینیو وصول کیجارہی ہے اس کی موقوفی کے احکام بھی جاری کرنا مناسب ہے- اتنا کہتے ہوئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں -

శ్రీ బి. ధర్మబిక్షం (సూర్యాపేట-జనరల్)

అధ్యక్షా,

ఆబ్కారీ మద్దు విషయం వచ్చినప్పుడు చాలా మంది అసెంబ్లీసభ్యులు అనేకసార్లు మాట్లాడటం జరిగింది. ఆబ్కారీగురించి ఆలోచిస్తే, ఇది చాలా క్లిష్టమైన సమస్య అని తెలుసుకోవచ్చును. ఇది వెనుకబడినజాతులను గురించిన సమస్య. ఆడవాళ్లు పట్టణాలలోను పల్లెలలోను ఉన్నప్పుడు మగ వాళ్లు అడవులలో ఉండే జాతి. ఇది చాలా వెనుకబడిన జాతి. ఈ వెనుకబడిన జాతులలో ఇంకా ఫ్యూడలిజమ్‌నకు సహజలక్షణాలు ఉన్నవి. వీళ్ల కష్టాలను బయటకు తీసుకురావాలనే ఉద్దేశంతోటి నేను మాట్లాడుతున్నాను.

[Mr. Deputy Speaker in the Chair]

అధికారుల ఇష్టం వచ్చినట్లు యీ జాతినుండి డబ్బు వసూలు చేయడం లంచాలు వసూలు చేయడం జరుగుతోంది. దీనిని గురించి షికాయిత్ ప్రభుత్వదృష్టికి తెచ్చినా, దానిని పరిష్కరించకుండా ఉండటం జరుగుతోంది. ప్రభుత్వానికి ఆబ్కారీశాఖ నుంచి వస్తున్న ఆదాయం మరే ఇతర శాఖనుంచి కూడా రావడం లేదు. ఈ విషయం ప్రభుత్వానికి కూడా తెలుసు. ౭ కోట్ల, ౭౮ లక్షల వరకూ యీ ఆబ్కారీశాఖనుంచి ప్రభుత్వానికి ఆదాయం వస్తోంది. రెవిన్యూశాఖనుండి ౫ కోట్లు ఆదాయం వస్తోంది. ౫ కోట్లు ఆదాయం వచ్చే రెవిన్యూ శాఖ క్రింద ఇరిగేషన్ ప్లానులకు; ప్రాజెక్టులకు; చెరువులకుంటల బాగుచేస్తామనే ప్లానుకోసం; ఎంతో డబ్బు ఖర్చు చేస్తున్నారు కాని, ౭ కోట్ల ౭౮ లక్షలు ఆదాయం వచ్చే యీ ఆబ్కారీశాఖకు ఒక పైస అయినా ఖర్చు చేస్తున్నారా అంటే చేయడం లేదు. కమీషనర్, డిప్యూటీకమీషనర్, సూపరింటెండెంట్, ఇంకా లంచాలు వసూలు చేసుకొనే ఇతర అధికారులకు ఎడ్మినిస్ట్రేషన్ ( Administration ) పేరు మీద ౯౦ లక్షలు ఖర్చు చేస్తున్నారు. అంతేగాని, యీ పరిశ్రమ అభివృద్ధి చేయడానికి ఒక పైస కూడ ఖర్చు చేసినట్లు ఎక్కడా కనుపించదు. ఈ శాఖలోని గీత పారిశ్రామికులు చేసే కష్టాన్ని దోచుకోడానికే ప్రభుత్వం ఉంది గాని, వాళ్ల పరిశ్రమాభివృద్ధి చేయడానికి ఏ మాత్రము కృషి చేస్తోందా అంటే చేస్తున్నట్లు ఎక్కడా

కనుపించడం లేదు. అయితే వీరు బడ్జెటు వివరణలో ఏమన్నారంటే, "అసలు యీ శాఖ యొక్క ఆదాయం తగ్గుతోంది ; వెనుకటి బకాయిలు వసూలు చేయడం వల్ల ఆదాయం పెరిగిందేగాని, యీ శాఖయొక్క ఆదాయం తగ్గుతోంది" అని చెప్పారు. చెట్ల సంఖ్య రోజురోజుకు క్షీణిస్తుంది ౧౩౬౦ ఫసలీలో 30 లక్షల చెట్లు ఉంటే, ౧౩౬౨ సం॥ లో ౨౬ లక్షల చెట్లకు జారిపోయింది. చెట్ల సంఖ్య పెరగడానికి, ఉన్న చెట్లు సరిగా అభివృద్ధి అయ్యేందుకు ప్రభుత్వం ప్రయత్న చేయాలని వివరణలో మాత్రం వ్రాశారు. ఈ వివరణలో అసఫియా వంశమునుంచి అలాగే ఉంది. ప్రజలను సంతోషపెట్టేందుకు, నైతికంగా మాట్లాడటం తప్పితే వాస్తవానికి చెట్లను పెంచడానికి చెట్లు సరిగా అభివృద్ధి అయ్యేందుకు ఏమాత్రం శ్రద్ధ వహించడం లేదు. ఈ రెండు సంవత్సరాలలోనే ఇన్ని చెట్లు చచ్చిపోయాయంటే, యీ ప్రభుత్వము చెట్లను గురించి ఏమి శ్రద్ధ తీసుకొంటోంది? ఈ చెట్లను కాపాడటానికి, వీటి అభివృద్ధికి, యీ చెట్ల సంఖ్యను పెంచడానికి దీనిని గురించి ఏమైనా చర్చించిందా అని నేను ప్రశ్నిస్తున్నా పంచవర్ష ప్రణాళికలో మున్షీగారు ఎన్నో చెట్లు పెంచినట్లు కనిపిస్తుంది గాని ఆదాయం వచ్చే తాటి ఈత చెట్లపైన మాత్రం ఏమీ శ్రద్ధ తీసుకొన్నట్లు కనుపించదు. ౮ కోట్ల, ౮౪ లక్షలు ఆదాయాన్ని ప్రభుత్వం యీ శాఖనుంచి సంపాయిస్తోందిగదా ; ప్రభుత్వం యీ చెట్లను పెంచడానికి వేసే ప్లాను ఏమిటి? దీనికోసం, యీ చెట్ల సంఖ్యను పెంచడంకోసం, యీ చెట్ల అభివృద్ధి కోసం వీటివన్నింటిని విచారించేందుకు కమిటీ ఏదైనా ఉందా అనేది చూడాలి. చెట్లు చచ్చేందుకు ఎన్నో జబ్బులున్నాయి. నల్లగొండ జిల్లాలో చూస్తే, యీ చెట్లకు జబ్బులు పట్టి, గెలలకు పురుగులు పట్టి గెలలు విరిగిపోయాయి. ఈతచెట్లకు జబ్బులు వచ్చి చచ్చి పోయాయి. నూటికి పదివంతుల్ల చొప్పున ప్రతి సంవత్సరం చెట్లు చచ్చిపోతున్నాయి. అయినప్పటికీ కలాలీలు ప్రతి చెట్టుకు ధర చెల్లించవలసివస్తోంది. వారు యీ డబ్బును ఎక్కడనుంచి తెస్తారనేది ప్రభుత్వం ఆలోచించడం లేదు. ప్రభుత్వం సరిగా నెంబర్లు వేసిన చెట్లు చచ్చినా, బ్రతికినా కలాలీలే జిమ్మేదారు అని చెప్పి వారినుండి డబ్బు వసూలు చేయడం జరుగుతోంది. వ్యవసాయదారులు, చదువుకొన్నవారు ; డబ్బు ఉన్నవారు. వారు నడిపిన పోరాటాల ఫలితంగా వారికి తలఖ్‌మాల్ మంజూరు చేసింది. కాని యీ గీత పారిశ్రామిక కలాలీలకు ఎందుకు తలఖ్‌మాల్ మంజూరు చేయడంలేదో అర్థం కావడంలేదు. ప్రభుత్వం పక్షపాతం వహించి, ప్రభుత్వానికి మేజర్ ఆదాయం వచ్చే శాఖ మీద యీ రకంగా నిర్లక్ష్యం వహించడం చాలా శోచనీయం. దీనిని ప్రభుత్వం గుర్తించకపోతే, గీతపని వారంతా ఐక్యమై, పోరాటాలు సాగించి తమ కోర్కెలను నెరవేర్చుకోవలసిన అవసరం ఏర్పడుతుంది. జనాభాలో భారతదేశంలో చేనేత పారిశ్రామికులు ప్రధానమైనవారని అంటారు. మన హైదరాబాదు స్టేటులో చూడబోతే, ౧౦ లక్షలమంది చేనేత పారిశ్రామికులు ౧౩ లక్షలమంది గీత పారిశ్రామికులు ఉన్నారు. ఈ రెండు పరిశ్రమలు రెండు లక్షల తేడాలో హైదరాబాదు స్టేటులో ఉన్నాయి. ౧౩ లక్షలు జనాభా ఉన్న యీ గీత పారిశ్రామికులను ఏ విధంగా బాగుచేయాలనేది ప్రభుత్వం ఆలోచిస్తోందా అంటే, ఆ విధంగా ఆలోచిస్తున్నట్లు కనుపించదు. ప్రభుత్వము, సహకార సంఘాలు పెడితే దేశం అభివృద్ధి అవుతుందని ఘంటాపథంగా, ప్రచారం ద్వారా, రేడియో ద్వారా ప్రకటిస్తోంది.

**شری دھرما بھکشم ۔** مسٹر اسپیکر ۔ ٹائم ہوگیا ہے ۔ اس معاملہ میں کسی کو زیادہ انفرمیشن نہیں ہے انکو انفرمیشن دے رہا ہوں ۔

అయితే, ఈ గీత పారిశ్రామికులు కూడా సహకార సంఘాలు కావాలని అంటున్నారు. చేనేత పారిశ్రామికులు చాలా కాలంక్రిందనే సహకార సంఘాలు పెట్టారు. చేనేత పారిశ్రామికులు పట్టణాలలో వుండి, చదువుకున్నవారవడముచేత వారు మధ్య తరగతివారవడముచేత వారు ప్రభుత్వం పై వత్తిడి తేవడంవల్ల ప్రభుత్వము వారి కోర్కెలను తొందరగా గుర్తించింది. కాని గీతపారిశ్రామికులు అడవులలో వుంటారు. చెట్లల్లో వుంటారు. కాబట్టి వారిపట్ల ఎక్కువ నిర్లక్ష్యమే అవలంభిస్తోంది. వీరికి సహకార సంఘాలు నెలకొల్పితే చేరుటకు వారు సిద్ధంగా వున్నారు. ఆ సహకార సంఘాలను వారు జయ ప్రదంగా నడిపించ గలరు కూడ. ఆంధ్రలో గీతపారిశ్రామికులు బెల్లం పరిశ్రమను అభివృద్ధి చేశారు. కల్లుతోపాటు బెల్లం పాకలను తీసే అవకాశం వుంది. ప్రభుత్వం వారికి సహకార సంఘాలనేర్పాటు చేసేందుకు సిద్ధంగాలేదు. వారికి సహకార సంఘాలు నెలకొల్పేందుకు ప్రభుత్వం జోక్యం పుచ్చుకోవడంలేదు. ప్రభుత్వం సహకార సంఘాలు నెలకొల్పేందుకు వెంటనే శ్రద్ధ తీసుకోవాలి. సహకార సంఘాలు నెలకొల్ప బడితే, హర్రాజు పద్ధతివల్ల మార్వాడీలు, దొరలు మధ్యను దోచుకొనే అవకాశం పోతుందని చెప్పి ఆ మార్వాడీల, దొరల లాభాలు ఆగిపోతవని చెప్పికాబోలు, హర్రాజు పద్ధ పద్ధతిని ప్రభుత్వం ఆలోచించడంలేదు. ఇదివరకు హర్రాజులలో ఆరితేరినవారు మంత్రులలోను ప్రభుత్వంలోను ఉండటంవల్ల దానిని వదలుకోవడం కష్టంగా వుంది. ప్రభుత్వం ఈ దృష్టితో ౧3 లక్షల మంది గీత పారిశ్రామికులను నిర్లక్ష్యంతో చూస్తూ కొంతమంది కంట్రాక్టర్లను దృష్టిలో పెట్టుకొంటే సరికాదని హెచ్చరిస్తున్నాను. ఒక విషయం ప్రభుత్వ దృష్టికి తెస్తున్నాను. పల్లెలలో ధాన్యం ధరలు పడిపోయాయని విషయం అందరికీ తెలుసు ధాన్యంధర పడిపోగానే కల్లుధరకూడా తగ్గించాలని ఆందోళన చేస్తున్నారు. నల్లగొండజిల్లాలో ఇందుగురించి సమ్మెలు జరుగుతున్నాయి. రూపాయిద్ధీ అర్ధరూపాయికి తగ్గించాలంటున్నారు. అంటే ౫౦ పర్సెంటు కల్లుధర తగ్గించాలంటారు. ఈ విధంగా తగ్గిన ధరలనుముస్తాజర్లు భరించాలని గీత పారిశ్రామికులు సూర్యాపేటలో హర్రాజు పెరిగిందని సమ్మె చేశారు. కాని కంట్రాక్టరు లొంగని కారణంగా ౭ నెలల తరువాత 3 వేల రూపాయలకు మామిల పొందుబాటు అయింది. ఇప్పుడు రైతులు సమ్మెలు చేస్తున్నారు. కల్లుధరలు తగ్గించాలని చివరకు నూటికి ౫౦ వంతులు కల్లుధరలుతగ్గాయి ఇది ఎవరు భరించాలి? ప్రభుత్వం దీనిని గురించి మూకీభావము వహిస్తోంది. వీటిని ప్రభుత్వం తొందరగా దృష్టిలో పెట్టుకోవాలి. హుజూర్‌నగర్ తాలూకాలోని లింగంపరగణా పూర్వం మద్రాస్ రాష్ట్రంలో ఉండేది. ఇప్పుడు దానిని హైదరాబాదు స్టేటులోకి మార్చారు అయినా అక్కడ ఇంకా ప్రొహిబిషన్ వుంది. ఇంకా అక్కడ ప్రొహిబిషన్ అమలులో పెడుతున్నారంటే అక్కడ ప్రొహిబిషన్‌సక్‌సెస్ అవుతుందాఅని ఎక్సపర్మెంటు చేస్తున్నారా అని అడుగుతున్నాను. అ పరగణాలలో కూడ ప్రొహిబిషన్ తీసివేయాలి. ప్రొహిబిషన్ అమలుపెట్టిన ఆంధ్రరాష్ట్రం గిజగిజలాడి తిరిగి ఇంకో పేరుతో మద్యపానాన్ని ఆచరణలో పెడుతున్నారు. ఆ సంగతి ఈ మంత్రిగారికి తెలిసే వుండాలి. లింగగిరి పరగణాలలోకూడా యీ స్టేటులోవాదిరి ఆబ్కారీ వ్యవహారాలు జరిగేటట్లు ఏర్పాటు చేయాలి. ఇప్పుడు నేను ప్రధానంగా ప్రభుత్వాన్ని కోరేదేమంటే ప్రభుత్వం వెంటనే సహకార సంఘాలు నెలకొల్పటం, చచ్చిపోయిన చెట్లకు తక్కావి అంగీకరించడం జరగాలి. ఈ గీత కార్మికులు చాలావరకు చెట్లమీదనుండి క్రిందపడి ప్రాణాలు కోల్పోతున్నారు. వారంరోజుల క్రితం (తాళ్ళ సింగారం) సూర్యాపేటనుంచి ఒక

వార్త వచ్చింది తాటిచెట్టునుంచి ౨౦ సంవత్సరాల యువకుడు క్రిందకు పడిపోయాడు. క్రిందనున్న కొయ్యమీద పడటం మూలంగా ఆకొయ్య అసనంలోకి దిగి తలకాయదాకా ఎక్కింది. వారం రోజుల క్రితం అతడు చచ్చిపోయాడు అటువంటి ప్రమాదాలు జరుగుతాయి. వాడి కుటుంబం పూర్తిగా నష్టపడింది. వారు బ్రతికేందుకు ఆధారాలు లేవు. ఆ కుటుంబాన్ని పోషించేది లేదు. ఇటువంటివాళ్ళకు లేబర్ చట్టంప్రకారం కాంపెన్సేషన్ ఇప్పించడానికి ప్రభుత్వంప్రయత్నించాలి. ఇటువంటి నష్టపడినవాళ్ళ లెక్కలు తయారు చేయడానికి, ఇటువంటివారి స్థితిగతులు తెలుసుకోడానికి ఒక కమిటీని వేసి, ఆ కమిటీచేత లెక్కలు తీయించి నష్టపడినవారికి ప్రభుత్వం సహాయ పడాలని కోరుతున్నాను. హైదరాబాదు ప్రభుత్వం నిలబడేది అబ్కారీ శాఖయొక్క ఆదాయము వల్లనే నని మరొకసారి హెచ్చరిక చేస్తున్నాను. ప్రభుత్వం ఈ విషయాన్ని దృష్టిలో పెట్టుకొని గీత పారిశ్రామికులకు సౌకర్యాలు కలిగించకపోతే, వీరిపైకి ప్రభుత్వం దృష్టిని మరల్చకపోతే ఈ గీత పారిశ్రామికులంతా కలిసి పోరాటాలు సాగించి ఐక్యంగా కృషి చేస్తారు. అందుచేత ప్రభుత్వం వెంటనే వాళ్ళ కష్టాలను గుర్తించి, వాళ్ళ కోర్కెలను తీర్చాలని కోరుతున్నాను.

شری کے اننت ریڈی ( بالکنڈہ ) - جو ڈیمانڈس آج ھاؤز کے سامنے پیش ھیں اونکے بارے میں اپنے حیالات ظاھر کرتے ھوئے سب سے پہلے محکمہ مالگزاری کی جانب آنریبل منسٹر کی توجہ دلانا چاھتا ھوں - آج حالات بدل چکے ھیں - زمانہ بدل گیا ھے- لیکن مالگزاری کے جو عہدہ دار ھیں انکی ذھنیت اب تک نہیں بدلی - آج وھی پرانا تانا شاھی دور اضلاع میں پایا جاتا ھے- آج بھی کلکٹرس اور ڈپٹی کلکٹرس اوسی ذھنیت کے ساتھ لوگوں سے برتاؤ کرتے ھیں جس ذھنیت کا پانچ چھ سال پہلے مظاھرہ کیا گیا تھا آج بھی ریوینیو اڈمنسٹریشن میں نیچے سے لیکر اوپر تک کوئی تبدیلی نظر نہیں آتی - دیہات میں جو ابتدائی یا بنیادی سسٹم ھے- جو پٹیل پٹواریوں کا موروثی طریقہ ھے اسکو مسدود کرنے کے بارے میں جب ھم اس جانب سے کہتے ھیں تو اسکی تہہ میں یہی چیز ھے کہ آج کا کسان آپ کے اڈمنسٹریشن میں کوئی تبدیلی محسوس نہیں کررھا ھے کیونکہ پٹیل پٹواریوں کی لوٹ اسطرح سے برقرار ھے - وہ اپنے ساحول کو دیکھکر یہ سمجھتا ھے کہ تبدیلی کچھ نہیں ھوئی - اسکو یہ نہیں معلوم کہ نظام گدی سے اتار دئے گئے - اب اسمبلی بیٹھی ھے ھمارے سامنے جمہوریت کے اعلی مقاصد ھیں- لیکن وہ اس پر غور نہیں کرتا - وہ یہ دیکھتا ھے کہ وھی گرداور ھے جو اسکو تلف مال میں لوٹتا ھے- وھی پٹیل پٹواری ھیں جو سابقہ نظام کو چلا رھے ھیں - اگر ھمیں تبدیلی کا احساس پیدا کرانا اور جمہوریت کی جڑیں مضبوط بنانا ھے تو سب سے پہلے حکومت کو یہ کرنا چاھئیے کہ وطنداری سسٹم کو بر خاست کیا جائے - یہ کہا جاتا ھے کہ ھم سوچ رھے ھیں قانون لانے والے ھیں- لیکن حکومت قانون لانا بھی چاھتی ھے یا نہیں کیونکہ سنا گیا تھا کہ اس سشن میں یہ قانون آنے والا ھے لیکن آثار ایسے ھیں کہ یہ قانون آنے والا نہیں ھے- اس لئیے ھمیں چاھئیے کہ پہلے اس نبض کو پکڑیں تاکہ ھم بدعنوانیوں کو دور کرنے کے قابل ھوسکیں -

مالگزاری کے تعلق سے مجھے ایک دو چیزیں آنریبل منسٹر کی توجہ میں لانا ھے- ان علاقوں میں جو پہلے جاگیری یا پائیگاہ کے علاقہ تصور کئیے جاتے ھیں اون کے تعلق سے میرا یہ مطالبہ ھے کہ حکومت کی کوئی ڈفینیٹ پالیسی ھونا چاھئیے - آیا ھم

اس بڑے بڑے ریوینیو کو برقرار رکھنا چاہتے ہیں یا اسکو گھٹانا چاہتے ہیں ۔ اسوقت جبکہ آپ یہ کہتے ہیں کہ ۵۰ فیصد کی کمی بلا رو رعایت کردیگئی ہے۔ تب تو اس پر عمل بھی ہونا چاہئیے پرسوں ہی آنریبل منسٹر نے ایک سوال کے جواب میں کہا کہ جہاں سے درخواستیں آتی ہیں انکے بارے میں غور کرتے ہیں ۔ یہ کہاں کا اصول ہے جب ہم ایک پرنسپل کو مانتے ہیں لیکن اسکو پورے اسٹیٹ پر لاگو کرنے کے لئے تیار نہیں ہیں آپ کا بندوبست کا جو محکمہ ہے وہ کیا کررہا ہے اس سے کیوں سٹلمنٹ نہیں کرایا جاتا ۔ لیکن کئی ایسی مثالیں ہیں جہاں بندوبست ہوکر ۳-۴ سال ہوتے ہیں لیکن شنوائی کا پرچہ ابھی تک تقسیم نہیں کیا گیا ۔ حکومت آخر چاہتی کیا ہے؟ اسکی آنریبل منسٹر وضاحت کریں ۔ مجھے آرمور تعلقہ کے تین چار مواضعات کی نسبت علم ہے۔ منوھر آباد اورکلپاک وغیرہ ایسے علاقے ہیں جہاں ذریعہ موٹ زراعت ہوتی ہے تو ان پر ۳۰ روپیہ فی ایکر دھارا وصول کیا جاتا ہے۔ آنریبل منسٹر چاہیں تو میں انکے سروے نمبرات بھی دے سکتا ہوں ۔ ایسے ۱۰ - ۱۲ نمبرات ہیں جہاں دھارا ۳۰ روپئے فی ایکر کے حساب سے لیا جاتا ہے۔ حالانکہ ذریعہ موٹ زراعت کےلئے میکزیمم خشکی کا دھارا لیا جاتا ہے۔ وہاں کے حکام کی توجہ میں بھی یہ چیز لائی گئی تو بھی کوئی قدم نہیں اٹھایا جاتا ۔ اس لئے جیساکہ میں نے کہا اس ضمن میں گورنمنٹ کی ایک ڈفینیٹ پالیسی ہونا چاہئیے ۔ اسی طرح ظہیر آباد جو پائیگاہ کا علاقہ ہے اسکی نسبت ایک ریپرزنٹیشن ہوا تھا اور ایک بہت بڑا جلوس آیا تھا اسوقت یہ اشواسن دیا گیا تھا کہ ۲۰ فیصد کمی کیجائےگی لیکن اب معلوم ہوا ہے کہ ساڑھے بارہ فیصد معاف کیا گیا ہے۔ لیکن ساتھ ہی اسپیشل اسسمنٹ بھی عاید کیا گیا ہے۔ مجھے آنریبل منسٹر سے یہ عرض کرنا ہے کہ جاگیری علاقوں کی رعایا مظلوم ہے۔ ان کے گذشتہ صعوبتوں کی وجہ سے انکے ساتھ خاص رعایت کرنی چاہئیے ۔

لاؤنی خاص کی کارروائیوں کے تعلق سے مجھے کچھ عرض کرنا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ لاؤنی خاص کی پوری زمین شیڈ ولڈ کاسٹ میں تقسیم کردی گئی ۔ میں کہوں گا کہ یہ بیان مبالغہ آمیز ہے ۔ اب تک ۲۰ فیصد سے زائد پٹہ انکے نام نہیں کیا گیا ۔ لاؤنی کی کارروائیاں کلکٹر آفس میں پڑی ہوئی ہیں اور اون کی نسبت کوئی دلچسپی نہیں لیتے ۔ جب یہ طے کیا گیا ہے کہ پٹہ ہریجنوں کے نام کرینگے تو پھر اس میں دیر کرنیکی کیا وجہ ہے۔ مجھے یہ بتایا گیا کہ لاونی کمیٹیز مقرر ہوئی ہیں اور اون کے مشورے سے یہ زمینات مقسیم کیجاتی ہیں ۔ لیکن خود کمیٹی کے ممبروں کو یہ نہیں معلوم ہوتا کہ وہ کمیٹی کے ممبر بھی ہیں یا نہیں ۔ بعد میں ایسی کارروائیوں پر تجویز یہ ہوتی ہے کہ کمیٹی کے ممبر کی رائے کیساتھ وصول نہیں ہوئی اس لئے واپس کیجاتی ہے ۔ میں آنریبل منسٹر سے خواہش کرونگا کہ جو غفلت اور تساهل آج ہریجنوں کے تعلق سے برتا جارہا ہے اسکو ختم کرکے جلد کارروائیاں ڈسپوز آف کرنا چاہئیے ۔

اس سے پہلے لینڈ اکویزیشن کے بارےمیں چند چیزیں عرض کیا تھا جہاں مکان بنانے کےلئے ہریجن درخواست دیتے ہیں تو ان درخواستوں پر لحاظ کئے بغیر ٹال مٹول کیا جاتا ہے ان سے یہ

کہا جاتا ہے کہ لینڈ اکویزیشن ایکٹ کے تحت جسوقت تک ہم کمپنسیشن ادا نہ کریں زمین نہیں لے سکتے ۔میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ پبلک پرپزس کے لئے پہلے زمین اکوائر کیجا سکتی ہے پھر بعد میں کمپنسیشن کے مسئلہ کو طے کیا جا سکتا ہے۔ اگر گورنمنٹ یہ پالیسی اختیار کرے تو خاص طورپر ہریجنس کے تعلق سے مکانات کی قلت کا جو مسئلہ ہے اسکو حل کیاجا سکتا ہے۔ اسکے بعد میں اکسائز ڈپارٹمنٹ کی جانب آتا ہوں ۔ یہ مانتے ہوئے بھی کہ محکمہ آبکاری میں کرپشن ہے۔ بہت زیادہ کربشن ہے۔ میں سمجھنے سے قاصر ہوں کہ آنریبل منسٹر جنہیں آئرن میاں کہا جاتا ہے۔ ان کا آھنی پنجہ کیوں اس پر نہیں بڑتا ۔ مجھے آنریبل منسٹر یہ بتائیں کہ کتنے انسپکٹرس اور سب انسپکٹرس کے خلاف انہوں نے کارروائی کی اور کتنے آدمی ان کے نام سے کانپتے ھیں انکے آھنی پنجہ سے ڈرتے ھیں ۔ ان کا آھنی پنجہ پڑتا ہے تو چھوٹے چھوٹے مستاجرین پر پڑتا ہے۔ بڑے بڑے مستاجرین پر نہیں بڑتا ۔ آھنی پنجہ پڑتا ہے تو پٹہ نہ دینے کے لئے پڑتا ھے کیونکہ اس زمین پر سیندھی کے جھاڑ ھیں ۔ مجھے یہ معلوم ہوا ہے کہ ۵۰ سے زائد درخت ہوں تو اس زمین کا پٹہ نہیں دیا جا سکتا ۔ مجھے آنریبل منسٹر یہ بتلائیں کہ تلنگانہ میں کونسی ایسی جگہ اورکونسا ایسا نمبر ہے جہاں ۴۰-۵۰ درخت نہیں ھیں ۔ اگر اس پرنسپل کا اطلاق کیا جائے تو پھر ایک ایکر کا بھی پٹہ کسی کے نام پر نہیں ھو سکتا ۔ ہم یہ مانتے ھیں جن درختوں پر پروپرائٹی رائٹس دیرہے ھیں اس لئے کچھ رقم لیجا سکتی ہے۔ جیسا کہ پرنسپل ہے فی جھاڑ ۱۰ روپئے لئے جانیکے متعلق احکام دئے گئے ھیں لیکن یہ بات بھی میری سمجھ میں نہیں آئی کہ ایک ھریجن کو جسکو آراضی دیجارھی ھے اس آراضی میں ۳۰ جھاڑ ھوں تو وہ ۳۰۰ روپئے یکمشت کیسے داخل کریگا جبکہ آراضی مفت دیجارھی ہے اس لئے میں یہ بھی آنریبل منسٹر کی توجہ میں لانا چاھتا ھوں کہ اس کے لئے اقساط مقرر کیجائے ۔

اسکے بعد ایک جزوی چیز جاگیر اڈمنسٹریشن کے متعلق عرض کرنا ہے۔ گذشتہ تین چار سال سے جاگیرات ابالش ھوگئے اور ھم نے دستور کے لحاظ سے خواہ غلط ھو یا صحیح معاوضہ کے اصول کو مان لیا اور معاوضہ دے رہے ھیں ۔ معاوضہ دینے کا جہاں تک تعلق ہے میں یہ کہونگا کہ موڈ آف پے منٹ ( Mode of Payment ) مختلف ھونا چاھئے ۔ بڑے جاگیرداروں کو اون کے حصہ کے تناسب سے بانڈس یا لون سرٹیفیکیٹ دینا چاھئے تھا اور چھوٹے لوگوں کو یکمشت رقم دیجاتی تاکہ وہ کوئی کاروبار یا دھندہ کریں ۔ یہ پرنسپل ھونا چاھئے ورنہ جسطرح اب رقم دیجارھی ھے اسیطرح دس سال تک دیجائے تو وہ اس مدت کے گزر جانے پر بھوک اور افلاس کے چنگل میں پھنس جائیں گے ۔ اس کے علاوہ میں یہ جاننا چاھتا ھوں کہ اب جاگیر اڈمنسٹریشن ڈپارٹمنٹ کی کیا ضرورت ہے۔ جو معاوضہ مشخص ھونا چاھئے تھا وہ ھو چکا اب صرف چکس اجرا کئے جاتے ھیں تو وہ کام کنسرنڈ ڈسٹرکٹ کلکٹرس کر سکتے ھیں ۔ اسلئے میں عرض کرونگا کہ جاگیر اڈمنسٹریشن ڈپارٹمنٹ ابالش کے قابل ھے اور اسکو بہت جلد ابالش کیا جانا چاھئے ۲۰ ھزار کے کنڈیشنل گرانٹ کی مسدودی کیوں عمل میں نہیں

لائی گئی اسکی وضاحت بھی منسٹر صاحب کریں - میں تو یہ سمجھتا ہوں کہ یہ غیر ضروری ہے۔ یہ کن کو دیا جارہا ہے کیوں دیا جارہا ہے کچھ پتہ - ان ساری چیزوں پر منسٹر صاحب توجہ کریں اتنا عرض کرتے ہوئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں -

شری جے - رام ریڈی ( نرسا پور) - مخالف بنچس سے زیادہ تر ریوینیو ڈپارٹمنٹ کے انتظامات سے متعلق کہا گیا - اس ڈپارٹمنٹ کا نظم و نسق بنیادی طور پر پٹیل پٹواریوں سے شروع ہوتا ہے اسلئے پٹیل پٹواریوں کی بدعنوانیوں کے متعلق بہت کچھ کہا گیا ہے - انکے متعلق یہ کہا گیا ہے کہ اس جمہوریت کے دور میں بھی پٹیل پٹواری بے حد راشی - حد درجہ کی غلط رپورٹ کرنے والے اور موضع کو تباہ کرنے والے ہیں - اسطرح سے پورے اسٹیٹ کے پٹیل پٹواریوں سے متعلق رائے قائم کرنا میں سمجھتا ہوں کہ غلط ہے یہاں ۲۲ ہزار مواضعات ہیں اور ہر موضع میں تین اوطان ہیں - مگر اس میں بعض لوگ ایسے ہیں جو ملک کے بہی خواہ ہیں جو ملک کو اچھے راستے پر لیجانا چاہتے ہیں - جو وہاں کی رعایا کی مدد کرنے کا جذبہ رکھتے ہیں - اسمیں شک نہیں کہ بعض پٹیل پٹواری ایسے ہیں جو وطن اپنے قبضہ میں ہونے کی وجہ سے رعایا پر مظالم کرتے ہیں - اور بعض اوقات غلط رپورٹیں دیتے ہیں لیکن جب کبھی ایسا کوئی واقعہ ریوینیوڈپارٹمنٹ کے عہدہ داروں کے علم میں لایا جاتا ہے تو فوری اسکا انسداد کیا جاتا ہے - اگر کسی خاص کیس کے بارے میں شکایت کیجارہی ہوتو مجھے اسپر کچھ کہنا نہیں ہے - لیکن عام طور پر اسکا انسداد ہورہا ہے - یہ کہنا کہ پٹیل پٹواری ہی نظم و نسق کو خراب کررہے ہیں یہ نظم و نسق کیلئے کیڑے ہیں اسلئے کیوں نہ انکے اوطان ہی کو برخاست کردیا جائے اس سلسلے میں مجھے یہ کہنا ہے کہ اس جانب کے معزز ارکان بھی یہ تسلیم کرتے ہیں کہ اوطان کی موجودگی سے رعایا کو کچھ پریشانی ضرور ہورہی ہے - اور اوطان کو برخاست کرنے کے بارے میں سوچا جارہا ہے - ممکن ہے اسی سشن میں یا آئندہ سشن میں اس بارے میں قانون پیش ہوجائے - غور اس بات پر ہورہا ہے کہ آیا تینوں اوطان ختم کردئے جائیں یا تدریجی طور پر نظم و نسق کو دھکا نہ پہنچاتے ہوئے انہیں ختم کیا جائے تاکہ کوئی مشکلات نہ ہو -

یہ کہا گیا کہ مال کے جتنے عہدہ دار ہیں سب راشی ہیں - اس بارے میں ایوان کے معزز ارکان کو اس حد تک اطمینان دلانا چاہتا ہوں کہ ڈپٹی کلکٹرس اورکلکٹرس کے اوپر جتنے عہدہ دار ہیں وہ تو راشی نہیں ہیں اور وہ اپنے فرائض دیانت داری اور ایمانداری سے انجام دے رہے ہیں - البتہ پٹیل پٹواری گرداور یا تحصیلداروں میں کچھ رشوت کی وباء ضرور ہے لیکن اسکے انسداد کی بھی سختی سے کوشش کیجارہی ہے - میں سمجھتا ہوں کہ ان عہدہ داروں کا رجحان کچھ بدلا نہیں ہے - وہ اسی خیال میں ہیں کہ ہم جو چاہیں کرسکتے ہیں - ہم قانون کا جو مطلب نکالیں وہی صحیح ہے - حالانکہ وہ غلط تعبیر بھی لیتے ہیں اور وہ رعایا کے دکھ درد کو محسوس نہیں کرتے - لیوی تو خیر ختم ہوچکی ہے مگرجب کبھی مالگزاری یا آبکاری کے بقایا کی وصولی کیلئے دورہ پر موضع میں جاتے ہیں تو انکے سامنے سوائے بقائے کی وصولی کے کوئی اور سوال نہیں ہوتا - نہ

توسیع آبادی کے مسئلہ پر وہ غور کرتے ہیں اور نہ رعایا کے دکھ درد کو سنتے ہیں ۔ ہم یہ توقع رکھتے ہیں کہ جب کبھی کلکٹر یا ڈپٹی کلکٹر یا تحصیلدار یا کوئی اور عہدہ دار دورے پر جائے تو وہ موضع کی رعایا کے مسائل کو سنے ۔ انکی تکلیفوں کو دور کرنے کی کوشش کرے ۔ ہر کام کیلئے رعایا کا اگر دفتر پر پہنچنا ضروری رکھا جائے تو اس سے انہیں تکلیفوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے ۔

دفتریت کے بارے میں مجھے یہ کہنا ہے کہ گو ۵-۶ سال قبل کے مقابلہ میں آج اس میں نمایاں ترقی ہوئی ہے ۔ کوئی شخص اگر درخواست دے تو اس کے متعلق ۸ روز ۱۰ روز یا ایک مہینے میں اسکو کچھ نہ کچھ جواب تو ملجانا چاہئے ۔ اس سلسلے میں گو آنریبل منسٹر کے احکام ہیں اور انہوں نے گشتی جاری کی ہے لیکن اسکی پوری طرح پابندی نہیں ہوتی ۔ اسپر توجہ کرنے کی ضرورت ہے اور یہ اصلاح ہونی چاہئے ۔ جاگیری علاقے جو شریک خالصہ کئے گئے ہیں انکے بارے میں مخالف بنچ کے ایک آنریبل ممبر نے فرمایا کہ وہاں محاصل میں جو ۲۰ فیصد کمی کا اعلان کیا گیا ہے اسپر عمل نہیں کیا گیا ۔ وہاں اب بھی وہی محاصل ہیں ۔ بعض بڑے بڑے جاگیرداروں نے اپنے موضع میں بندوبست کروایا تھا ۔ وہاں دھارہ بڑھا ہوا ہے ۔ اس میں اطراف و اکناف خالصہ کے دھاروں کے لحاظ سے کمی ہونی چاہئے ۔ میں میدک میں گجویل اور سنگاریڈی تعلقوں کے بارے میں کہونگا کہ انکے متعلق ریوینیو بورڈ کے سکریٹری صاحب کے پاس بھی کوشش کیگئی مگر وہ ناکام رہی ۔ اب تک وہی محاصل وصول ہورہے ہیں ۔ انہیں کم ازکم اطراف و اکناف کے خالصہ کے محاصل کی سطح پر لانا چاہئے ۔ ظاہر ہے کہ ہر بات کیلئے رعایا دفتر پر پہنچکر پیروی تو نہیں کرسکتی ۔ عہدہ دار جب دورے پر جاتے ہیں تو انہیں یہ سب چیزیں دیکھنا چاہئے ۔ ہریجن جب توسیع آبادی کے ضمن میں زمینات کیلئے درخواست دیتے ہیں تو انہیں دو مہینے تین مہینے چھ مہینے میں کچھ نہ کچھ جواب دیدیا جانا چاہئے ۔ مگر سالہا سال تک انہیں انکی درخواستوں کا کوئی جواب نہیں ملتا ۔ میں منسٹر صاحب متعلقہ سے یہ عرض کرونگا کہ توسیع آبادی کیلئے ہریجن یا مستحق لوگ جو درخواستیں پیش کرتے ہیں انہیں چار چھ مہینے یا زیادہ سے زیادہ ایک سال میں کسی نہ کسی طرح جواب دیدینا چاہئے ۔ اور انہیں زمین دیجانی چاہئے ۔ کیونکہ ایسا نہ ہونے سے انہیں مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے ۔

مجھے یہ بات بھی منسٹر صاحب کے علم میں لانی ہے کہ لاؤنی خاص کے تحت ہریجنوں یا پست طبقات کو گائیران ۔ خارج کھاتہ اور پرمپوک میں سے ایک ایک دو دو تین تین یکر زمین دی گئی ہے ۔ یہ کوئی فائدہ دہ اصول نہیں ہے ۔ میں کہوں گا کہ اگر کسی موضع میں ۵۰ یکر اراضی دی جاتی ہو اور اس کے لئے ۵۰ افراد خواھشمند ہوں تو ان ۵۰ آدمیوں کی کوآپریٹیو سوسائیٹی بنائی جاکر انہیں یہ زمین دینی چاہئے ۔ اس طرح ایک ایک دو دو ایکر دینے سے فائدہ نہیں ۔ یہ طریقہ اصلاح کے قابل ہے ۔

اس کے علاوہ جانوروں کے چرنے کے لئے جو اراضی مختص ہوتی ہے وہ اراضی بھی ہریجنس وغیرہ کو الاٹ کردی جاتی ہے اور جانوروں کے لئے پہاڑ پتھر کے سوا کچھ نہیں

چھوڑا جاتا - بچرائی کے لئے کوئی جگہ نہیں رہتی - میں کہوں گا کہ جب کبھی آپ غریبوں یا مستحق لوگوں کو زمین دیتے ہیں تو پہلے جانوروں کے چرنے کے لئے رقبہ مختص کرکے اس کے بعد اگر زمین بچے تو تقسیم کرنا چاہئے -

سررشتہ آبکاری کے بارے میں بہت کچھ کہا گیا - لیکن یہ ماننا پڑیگا کہ پہلے کے مقابلہ میں اس سررشتہ کی اصلاح ہوئی ہے اس سے پہلے بغیر نمبر اندازی کے لاکھوں درختوں کی تراشی ہوتی تھی - لیکن اب اس میں کافی کمی ہوگئی ہے - ناجائز شراب کی بھٹیوں کی گرفتاری کے لئے بھی ۱۰ - ۱۵ انسپکٹرس اور جوانان ملکر گرفتاریاں کرتے ہیں - اور حالیہ قانون میں ایسے خلاف ضابطہ عمل کرنے والوں کے لئے جو سزائے قید رکھی گئی ہے اس کی وجہ سے بھی اس میں کافی کمی کا امکان ہے - اور یہ توقع کی جا سکتی ہے کہ آئندہ خلاف ورزیاں نہیں ہوں گی -

سررشتہ آبکاری میں رشوت کا ذکر کیا گیا - لیکن یہ ماننا پڑیگا کہ رشوت میں اضافہ تو نہیں ہوا ہے کچھ کمی ہی ہوئی ہے - ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ آخر رشوت کی نوبت کسی وجہ سے آئی ہے - بات یہ ہے کہ جب معاملہ کا ہراج ہوتا ہے تو کچھ درختاں مختص کئے جاتے ہیں لیکن اتنے درختاں مستاجر کو نہیں دئے جاتے - بعد میں تکمیل کی گنجائش رکھی جاتی ہے - جس کی وجہ سے مستاجر بعد میں رشوت دینے اور عہدہ دار کو رشوت لینے کی گنجائش پیدا ہوتی ہے - اس لئے میں کہوں گا کہ تکمیل درختاں کا جو طریقہ ہے اس کو ختم کرنا چاہیئے - ماہوار کے سلسلے میں بھی مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ کساد بازاری کی وجہ سے معاملہ جات برابر نہیں چل رہے ہیں - آپ یکمشت رقم وصول کرنا چاہتے ہیں - اس کے لئے سب انسپکٹر وہاں جا کر پنچنامہ کرتے ہیں - اور اس طرح کچھ رشوت کی صورت پیدا ہوجاتی ہے - اس لئے میں کہوں گا کہ یکمشت کی بجائے پہلے مہینے میں ایک تہائی دوسرے مہینے میں ایک تہائی اور تیسرے مہینے میں ایک تہائی رکھا جائے - تو اس سے نہ تو مستاجر کو رشوت دینے کی نوبت آتی ہے اور نہ عہدہ دار رشوت لے سکتے ہیں - اور مستاجر بھی تباہ ہونے نہیں پاتے - بعض اوقات خلاف ورزیاں سامنے آتی ہیں - مخبری ہوتی ہے لیکن سب انسپکٹر نہیں آتے اس کے انتظام کی بھی ضرورت ہے . . . .

مسٹر ڈپٹی اسپیکر - وقت ختم ہوچکا ہے آپ تقریر ختم کیجئے -

* شری سید حسن - ( حیدرآباد سٹی ) مسٹر اسپیکر سر - رجسٹریشن اینڈ اسٹامپ ڈپارٹمنٹ کے بارے میں میں اپنے کچھ خیالات ظاہر کرنا چاہتا ہوں - واقعہ یہ ہے کہ حکومت اس محکمہ سے انتہائی لاپروائی برت رہی ہے - جس کی وجہ سے اس محکمہ کی حالت انتہائی خراب ہوگئی ہے اور سمپرسی کے عالم میں یہ محکمہ چل رہا ہے - کسی مستقل آدمی کو انسپکٹر جنرل اسٹامپس کے عہدہ پر نہیں جاتا - عارضی طور پر بھیجا جاتا ہے جس کی وجہ سے اس کو اس محکمہ کے معلومات ہونے نہیں پاتے - اس محکمہ میں دو مددگار ہیں جو انسپکٹر جنرل کی لاعلمی کی وجہ سے اپنی من مانی چلاتے ہیں - اس جانب توجہ کی جانی چاہیئے -

نقل نویسوں کے متعلق مجھے یہ غرض کرنا ہے کہ انکی تنخواہ حکومت پر بوجھ نہیں وہ خود کماتے ہیں جس سے انہیں معاوضہ دیا جاتا ہے۔ سنہ ۱۳۴۷ ف میں حکومت نے ان کی یافت میں توازن پیدا کرنے کے لئے ان کے گریڈس ۲۰ تا ۳۰ مقرر کئے -

۲۰ تا ۲۵ اون کا گریڈ مقرر کرکے یافت کا تعین کیا گیا تھا - اون کے فرائض کے اعتبار سے جو اجرت انہیں ملتی ہے وہ بہت کم ہے - وہ جس قدر اجرت پاتے ہیں اوسی قدر جمع کرکے اون میں تقسیم کی جاتی ہے - حکومت کا کنٹرول صرف اسی قدر ہے جیسا کہ لوگ بنک میں پیسہ جمع کرتے ہیں اور بنک کی حیثیت ایک امانت دار کی ہوتی ہے اسی طرح یہاں گورنمنٹ کی حیثیت بھی ایک امانت دار کی ہے - حکومت ان کے بارے میں نہایت غفلت اور عدم توجہی سے کام لے رہی ہے - ان اسکلڈ لیبر (Skilled Labour) کے لئے (۶۰) روپیہ ملتے ہیں اور ان بیچاروں کو تو چپراسیوں سے بھی کم اجرت ملتی ہے - میں نے ۱۷ - سپٹمبر کو منسٹر صاحب کو ایک میمورنڈم دیا تھا اور کئی ریپریزنٹیشن ( Representation ) کئے گئے - ناظم صاحب کی رائے پیش ہوکر سات آٹھ مہینے ہوچکے لیکن اب تک کوئی تجویز نہیں کی گئی - معلوم نہیں کہ یہ کارروائی بورڈ سے اب تک منسٹر صاحب کے پاس آئی بھی ہے یا نہیں - وہ کب آئے گی اور کب اس جانب توجہ کی جائے گی معلوم نہیں - نقل نویسوں کی اجرت کا بیجا صرف کیا جاتا ہے - یہاں ایک مثل مشہور ہے کہ "حلوائی کی دکان پر نانا کی فاتحہ" نقل نویسوں کی اجرت کے تعلق سے حکومت کا عمل بھی یہی ہے - معلوم نہیں کہ ان کی اجرت پر حکومت کس کی فاتحہ پڑھ رہی ہے - ایک سوال کے جواب میں منسٹر صاحب نے فرمایا تھا کہ

The purchase of articles from Ujreth Funds was remarked to be highly objectionable and it was advised that unnecessary articles purchased out of this fund should be disposed of and the proceeds credited to the said Fund.

کئی برس ہوچکے وہ صاحب جو انسپکٹر جنرل تھے وظیفہ پر ہٹائے گئے ہیں - وہ رقم نہ ان کی ذاتی جائداد سے وصول کی گئی اور نہ ان کے وظیفہ سے وضعات کی جا رہی ہے - نقل نویسوں کی کمائی ہوئی آمدنی کو اس بیدردی کے ساتھ خرچ کیا جا رہا ہے - منسٹر صاحب اس بارے میں وضاحت کریں کہ حکومت کی کیا پالیسی ہے اور عدم توجہی کا کیا سبب ہے

اس کے بعد میں راج پرمکھ کا معاوضہ اور جاگیرداروں کے تعلق سے عرض کروں گا - ملک کے موجودہ افلاس - غربت اور بے روزگاری کے پیش نظر عوام اور اہل ملک نے یہ سوچا کہ ایک طرف تو وہ لوگ ہیں جن کو محنت کرنے کی خواہش کے باوجود محنت کرکے روزگار حاصل کرنے کے مواقع حاصل نہیں ہیں اور دوسری طرف ایسے لوگ ہیں جو بغیر کسی محنت کے ہزاروں لاکھوں روپیہ گھر بیٹھے حاصل کررہے ہیں جیسے جاگیردار راجہ - مہاراجہ وغیرہ - ہماری پارٹی کا اور اہل ملک کا مطمح نظر یہ نہیں کہ راجاؤں اور مہاراجوں کو معاوضہ نہ دیکر ختم کر دیا جائے بلکہ ہمارا مقصد یہ ہے کہ

ان جاگیرداروں اور راجوں ۔ سہاراجوں کی مفت خوری کی عادت کو ختم کیا جائے اور مختلف طریقوں سے کارخانوں اور انڈسٹریز میں ان کے پیسے کو جائز طریقہ پر لگا کر سب کو روزگار کے کمانے کا موقع فراہم کریں ۔ لیکن افسوس کہ حکومت اس سلسلہ میں کوئی قدم اٹھانا نہیں چاہتی ۔ ایک اور بات جو میں عرض کروں گا وہ یہ ہے کہ پائیگاھوں اور جاگیرات میں حق کلانیت کے نام سے ایک رقم رکھی جاتی ہے جو بڑے بیٹے یا والی پائیگاہ کو حق انتظام کے طور پر دی جاتی ہے۔ جب جاگیرات حکومت کے انتظام و نگرانی میں آچکے ہیں اور ان کے ذمہ انتظام ونگرانی کے کوئی فرائض نہیں ہیں اون کے آفس ختم ہوچکے ہیں تو ایسی صورت میں مینیجر کی کوئی ضرورت باقی نہیں رہتی اوسی طرح والی پائیگاہ کے رتبے کومینٹین کرنے کے لئے جو رقم دی جاتی تھی اس کو اب تک کیوں باقی رکھا گیا ہے اس کی وضاحت بھی منسٹر صاحب فرمائیں تو مناسب ہوگا ۔ پائیگاہ وقارالامرا میں جو اندھیر ممبر آف دی ریوینیو بورڈ نے مچائی ہے انہوں نے وھاں جو کچھ کیا ہے مختلف سوالات کے ذریعہ وہ واقعات هاوز کے سامنے رکھے گئے ہیں لیکن چیف منسٹر صاحب کی طرف سے اون واقعات پر پردہ ڈالنے کی کوشش کی جاتی ہے مگر حقائق چھپ نہیں سکتے میں آنریبل چیف منسٹر سے پوچھنا چاھتا ہوں کہ جب پائیگاہ ختم ہوچکی تھی تو اپاراؤ صاحب جو وکیل تھے انہیں رکھنے کی کیا ضرورت تھی ۔ اور اس کے بعد ان کو چند ھی دنوں میں برخاست کرنے کی کیا ضرورت تھی ۔ ریوینیو بورڈ ممبر کے مختلف کارنامے میں نے هاوز کے سامنے پیش کئے ۔ چیف منسٹر صاحب نے میرے ایک سوال کے جواب میں کہا کہ اس کا جواب دینا میں ضروری نہیں سمجھتا بلکہ اعتراض کرنے والے صاحب کے منہ لگنا نہیں چاھتا ۔ ممبر آف دی ریوینیو بورڈ کے سیاہ کارناموں کے باوجود نا انصافی کے ساتھ سینیر آفیسرس کا حق چھین کران کو دیا گیا ہے ۔اس لئے آپ کو منہ ھی کہاں ہے جو آپ منہ لگا سکیں ۔ تعجب اور افسوس کی بات ہے کہ اس قسم کی نا زیبا باتیں کرکے چیف منسٹر صاحب اپنے آپ کو بچانا چاھتے ہیں۔ میں نے جو حقائق اون کے سامنے پیش کئے تو اس کا جواب وہ اس کے سوا دے ھی کیا سکتے تھے کہ وہ منہ لگنا نہیں چاھتے میں چیف منسٹر صاحب کا احترام اس لئے کرتا ہوں کہ وہ میرے والد کے دوست ہیں لیکن لیکن فرائض اور دوستی میں فرق ہے۔ ایک صاحب نے مجھ سے کہا کہ آپ کے سوالات پرسنل ( Personal ) ہوتے ہیں ۔ میں نے اون کو جواب دیا کہ سماج بنتا ہے فرد سے ۔ افراد کی ذمہ داری ہے کہ سماج کو بنائیں۔ جن افراد میں خرابیاں ہوں ۔ کرپشن ہو نیپو ٹیزم ( Nepotism ) ہو وہ سماج کو کیسے بناسکتے ہیں ۔ بناھم بڑی بڑی پالیسی کی باتیں توکرتے ہیں لیکن پالیسی کو لے چلنے والوں میں خرابیاں ہیں۔ کرپشن ہے ۔ نیپوٹیزم ہوتو پھر سماج کو وہ کیسے آگے بڑھا سکتے ہیں ۔ میں نے جو کچھ کہا ہے اسی نقطہ نظر سے کہا ہے اس کے علاوہ کوئی اور جذبہ کارفرما نہیں ۔ اگر اس کے خلاف کوئی ثابت کردے تو میں اسمبلی کی یہ سیٹ چھوڑنے کے لئے تیار ہوں ۔ اگر کہا جائے کہ کسی فرد پر ظلم ہوا ہے تو کہا جاتا ہے کہ فرقہ واری باتیں کی جارھی ہیں اس طرح زبان بندی کرنے کی کوشش کی جاتی ہے ۔ میں کہوں گا

یہ رکیک حرکات ہیں لیکن جس کا ضمیر پاک ہے وہ ان حرکات سے متاثر نہیں ہوتا ۔

آخر میں میں کہوں گا کہ نقل نویسوں سے متعلق جو ہمارے مطالبات ہیں وہ منظور کئے جائیں ان کو سرکاری ملازمت میں جذب کیا جائے ۔ ان کو (۶۰) روپیہ کا گریڈ دیا جائے اور وہ تمام حقوق جو سرکاری ملازمین کو حاصل ہیں انہیں بھی دئے جائیں ۔ یہ مطالبات کب پورے کئے جائیں گے اس کا جواب آنریبل منسٹر صاحب اپنی جوابی تقریر میں دیں تو مناسب ہوگا ۔

* شری بی ۔ ڈی دیشمکھ (بھوکردن ۔ عام) ۔ ریوینیو ڈپارٹمنٹ کے بارے میں کافی کنسٹرکٹیو سجیشنس (Constructive suggestions) ہاؤز کے سامنے مختلف آنریبل ممبرس نے پیش کئے ہیں ۔ میں مختصر طور پر چند باتیں آنریبل منسٹر صاحب کی توجہ میں لانا چاہتا ہوں ۔ ہمارے ریوینیو ڈپارٹمنٹ کی ان افیشنسی (In Efficiency) کے جو چند وجوہات ہیں ان میں سے کچھ ہاؤز کے سامنے کشادہ دلی کے ساتھ رکھنا چاہتا ہوں ۔ اس مطمح نظر کے ساتھ کہ دو سال سے جو تنقیدیں کیجارہی ہیں آنریبل منسٹر انکا جائیزہ لینگے ۔

وطن داری سسٹم کو ختم کرنے کا بل میں سمجھتا ہوں کہ اس سشن میں آجائے تو بہتر ہوگا ۔ میرا خیال ہے کہ ریوینیو ڈپارٹمنٹ کو بدنام کرنے میں اہل دیہہ کی بدعنوانیاں پیش پیش ہیں ۔ اگر انکی بدعنوانیوں کو بیان کرنے بیٹھیں تو کئی روز بھی ہمکو کافی نہیں ہونگے ۔ اہل دیہہ اور کامگار دیہات کے کھم سمجھے جاتے ہیں ۔ انکے بارے میں کئی مرتبہ حکومت کو توجہ دلائی گئی ۔ انکی تنخواہیں مقرر کرنے کے بارے میں متوجہ کیا گیا لیکن ابتک کچھ نہیں ہوا ۔

دوسری چیز جو میں عرض کرنا چاہتا ہوں وہ یہ ہے کہ میں وکیل ہونے کے باوجود مال کے گشتیات پر عبور حاصل نہ کرسکا ۔ مجھے اسکا اعتراف ہے ۔ اسلئے میں کہونگا کہ ریوینیو بورڈ کو پوری طرح اوورہال (Overhaul) کرکے قانون مالگزاری کی ازسرنو ترمیم کیجائے ۔ سنہ ۱۳۱۷ف کا بوسیدہ قانون یکلخت تبدیل کرنا نہایت ضروری ہے اور نئے تجربات کی روشنی میں اسکی ترمیم ضروری ہے ۔

رنٹ کنٹرول ایکٹ کے بارے میں میں ہاؤز کی توجہ مبذول کرانا چاہتا ہوں ۲۴ مارچ کو ہائیکورٹ نے ایک ڈیسیشن (Decision) دیا ہے ممکن ہے کہ آنریبل منسٹر صاحب اس سے واقف ہونگے ۔ مجھے امید ہے کہ اوس کی روشنی میں حیدرآباد ڈیفنس رولس کے تحت جو رنٹ کنٹرول ہے اسکو ڈیلیٹ (Delete) کرنے کا بل یہاں لایا جائیگا ۔ یہ چیز دو سال پہلے ہی ہونی چاہئے تھی ۔ مجھے امید ہے کہ بمبئی کے رنٹ کنٹرول ایکٹ کی روشنی میں حیدرآباد میں بھی کوئی ایکٹ نافذ کیا جائیگا ۔

(فیامن رلیف ورک Famine relief work) کی رفتار کے متعلق میں عرض کرونگا کہ نہایت سست ہے - اورنگ آباد کا ہمکو تجربہ ہے۔ میرا خیال یہ ہے کہ فیامن رلیف ورک کیلئے ایک مستقل مشنری ہونی چاہئے - میں سمجھتا ہوں کہ یہی وقت کا تقاضہ ہے کہ رلیف ورک کی مشنری کے بارے میں سوچا جائے - فیامن رلیف ایکٹ کو تبدیل کرنا چاہئے - ہمیں گزشتہ سنین کے بارے میں تجربہ ہے۔ عثمان آباد میں آج بھی وہی حالات ہیں - فیامن کے سلسلے میں جو کام آغاز کئے جاتے ہیں اون کاموں کی تکمیل لازمی ہے - ہمارے پاس مثال موجود ہے کہ آٹھ میل لمبی سڑک کو ڈیڑھ لاکھ کے صرفے سے تعلقہ جعفرآباد سے ملانا ہے - اسکی فائیو ایر پلان میں تکمیل نہیں ہوئی - یہ اسکیم تھی لیکن اسکو ہاتھ میں نہیں لیا جارہا ہے - مٹی بہہ جارہی ہے - مٹل خراب ہورہا ہے - پوری ریاست میں جو رورل ورکس شروع ہوئے تھے اسکی طرف توجہ کرنی چاہئے - افارسٹیشن کے بارے میں میرے خیال میں جیسی توجہ کیجانی چاہئے نہیں کیجارہی ہے۔ محصورہ جنگلات کی نگرانی خاطرخواہ نہیں ہورہی ہے اسکی طرف بھی آنریبل منسٹر توجہ کریں - اس کے ساتھ ساتھ میں ایک چیز یہ بھی عرض کرونگا کہ ہماری متفقہ رائے یہ ہے کہ محکمہ مالگزاری کی، افیشنسی میں خاطر خواہ اضافہ ہونا چاہئے کلکٹرس اور اون کے مساوی درجہ کے عہدہ داروں میں اگر کرپشن زیادہ نہیں تو کم ضرور ہے - یہ میں مانتا ہوں لیکن دوسری طرف سے جو کرپشن ہو رہا ہے وہ معیوب اور شرمناک ہے - ذمہ دار عہدہ دار جب دوروں پر جاتے ہیں تو برج اور برانڈی کی پارٹیاں ہوتی ہیں یہ مرض بڑھ رہا ہے - اگر عہدہ دار اپنی ذات کی حد تک پینا کھانا پسند کریں تو یہ اونکے لئے مناسب ہوسکتا ہے لیکن دورہ کے فرائض کی انجام دہی کے وقت بھی پارٹیاں ہوتی ہیں ڈولپمنٹ پروگرام کے سلسلے میں کلکٹرس دورہ پر نکلتے ہیں لیکن اصل کام کرنے کی بجائے یہی باتیں ہوتی رہتی ہیں - اگر اجنٹہ اور ایلورہ کے گسٹ ہاؤزس میں آنریبل منسٹر یا کوئی آنریبل ممبر دیکھنا چاہیں تو معلوم ہوگا کہ وہاں کیا حالت رہتی ہے - ضلع اورنگ آباد میں فارین لکور کی دوکانیں اسی لئے بڑھ رہی ہیں - گو ہمارے عہدہ داروں میں کرپشن نہ ہو لیکن جب اعلی عہدہ دار دورہ کرتے ہیں تو تحصیلدار وغیرہ اون کے انتظامات کرتے ہیں اور اونکی دعوتیں کرتے ہیں یہ پیسہ آخر کونسے مد سے آتا ہے - تحصیلدار اپنی معمولی تنخواہ میں کیسے ایسے دعوتوں کے انتظامات کرسکتا ہے - در اصل ہر تحصیل میں ایک مد متفرق ہوتا ہے اسکے تحت عوام سے پیسہ جمع کیا جاتا ہے - اور پھر عہدہ داروں کو خوش کرنے کیلئے تحصیلدار وغیرہ اسی فنڈ سے اونکی دعوتیں کرتے ہیں - اس لئے ہمارے عہدہ داروں کو چاہئے کہ جب وہ دورہ کریں تو اپنی جیب سے اپنے دورہ کے کھانے پینے کے انتظامات کریں - اس کا خیال خود اعلی عہدہ دار رکھیں تاکہ دوسروں کو بھی ترغیب ہو - اور یہ بتلایا جائے کہ دوسرے لوگ اون کیلئے اخراجات نہ کریں - اس کے علاوہ ایک اور چیز یہ بھی ہے کہ عموماً تحصیلدار وغیرہ ڈائری میں فرضی اندراجات کرتے ہیں - حالانکہ بیس روز کا الونس حاصل کرتے ہیں لیکن دورہ

میں اپنی جیب سے اخراجات نہیں کرتے۔ یہ ٹنڈنسی جو بڑھ رہی ہے محکمہ مال میں اسکو ختم کرنا ضروری ہے۔ ان چند ریمارکس کے ساتھ میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں۔

منسٹر فار اکسائز۔ فارسٹس اینڈ ریوینیو (شری کے۔ وی رنگا ریڈی) مسٹر اسپیکر سر۔ قبل اس کے کہ میں تمام اجزاء کا جواب دوں ایک جزو کا جواب پہلے دینا چاھتا ہوں جس کا کم و بیش تمام معزز ارکان نے ذکر کیا ہے ۔ اور وہ رشوت ستانی کا معاملہ ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ '' رشوت '' کا نام اتنی دفعہ لیا گیا ہے کہ اگر اس کی بجائے بھگوان کا نام لیتے تو شائد وہ ویکنٹھ ( वैकुंठ ) میں جانے کے مستحق ہو جاتے ۔ اس لئے میں اس جزو کا جواب پہلے دیدینا ضروری سمجھتا ہوں ۔ رشوت کے دو طریقہ ہوتے ہیں ۔ ایک تو اہل معاملہ اپنی ضروریات کی تکمیل کی خاطر خود اپنی نا جائز نیت کے تحت عہدہ داروں کے گھروں پر پہنچ کر اس اہتمام سے رشوت دیتے ہیں کہ کسی کو اوس کا پتہ نہ لگے ۔ دوسرا طریقہ رشوت کا یہ ہیکہ عہدہ دار اہل معاملہ کے کام میں رکاوٹ پیدا کرتے ہیں ۔ اور اون کو رشوت دینے پر مجبور کرتے ہیں ۔ یہ دو طریقے ہیں رشوت دینے اور لینے کے ۔ ان دو طریقوں میں سے ایک طریقہ کو روکنا تو عہدہ داران بالا دست کے اختیار میں ہے ۔ اوس کا انسداد ہوسکتا ہے ۔ اہل معاملہ کے کاروبار میں رکاوٹ پیدا کر کے شوت لی جاتی ہے اوس کا پتہ لگ جاتا ہے ۔ شکایت کرنے پر آسانی سے اس کا پتہ چلایا جاسکتا ہے اور اسکا انسداد کیا جاسکتا ہے ۔ میں یہ دعوی سے کہہ سکتا ہوں کہ جن سررشتوں کے متعلق کل سے بحثیں کی جارھی ہیں اون سررشتوں میں اس قسم کی رشوت اب باقی نہیں ہے ۔ اگر کہیں شاذ و نادر باقی ہے تو وہ بھی نہ ہونے کے برابر ہے ۔ دوسرا طریقہ رشوت کا جو عہدہ داران مانگتے نہیں بلکہ رشوت لینے سے گریز کرتے ہیں . لیکن اہل معاملہ اپنی منفعت کی خاطر اون کو رشوت لینے پر مجبور کرتے ہیں لوگ بلا ادائی ٹری ٹیکس (Tree tax) و بلا نمبر درخت تراشنے کے سلسلہ میں رشوت عہدہ داروں کو اپنی منفعت کے خاطر باوجود اس کے کہ عہدہ دار انکار کرتے ہیں دیتے ہیں ۔ یہ طریقہ رشوت ایسا ہیکہ عہدہ دار اس کا انسداد نہیں کرسکتے ۔ البتہ اس کا اظہار ہونے پر اون لوگوں کو سزا دیجاسکتی ہے ۔ عہدہ داروں کو بھی سزا دیجاسکتی ہے ۔ چنانچہ اس کا انسداد کرنے کے لئے میں نے گزشتہ سشن میں ایسے تراشنے والوں کے لئے سزائے قید لازمی کا قانون بھی منظور کرایا ہے ۔ اس کی وجہ سے تھوڑا بہت انسداد ہو جائیگا لیکن کامل انسداد اوس وقت ہوسکتا ہے جبکہ آنریبل ممبرس ہمارے عوام کے اخلاقی معیار کو بلند کریں ۔۔۔۔۔۔

شری گوپی ڈی گنگا ریڈی ( نرمل ۔ عام ) اوس کے لئے بھی کسی ڈپارٹمنٹ کی ضرورت ہے ۔

شری کے ۔ وی رنگا ریڈی ۔ حسب مذکورہ آپ اصحاب عمل کرنیکی ضرورت ہے اگر ایسا نہ کیا جائے بلکہ یہ کہا جائے کہ عہدہ داران ہی اس کا انسداد کریں تو یہ ناممکن ہے ۔ اس دوسری قسم کی رشوت کی

شکایت جو ہم کو سنائی دیتی ہے وہ ادھر کے آنریبل ممبرس کے حلقہ ہائے انتخاب سے سننے میں نہیں آتی ہے بلکہ اپوزیشن میں جو ممبرس بیٹھے ہوئے ہیں اون کے حلقہ انتخاب سے سننے میں آتی ہے -

ایک آنریبل ممبر - اودھر کے ممبرس اون کے ساتھ رہتے ہونگے -

ایک آنریبل ممبر - ہر طرف شکایت ہے -

شریمتی آروٹلا کملا دیوی ( آلیر ) آپ ہی کے لوگ کہہ رہے ہیں کہ ہر طرف شکایت ہے -

شری کے - وی - رنگا ریڈی - آپ ذرا صبر سے سنیئے - سننے کے بعد اعتراض کرنے کی ضرورت باقی نہیں رہیگی - اس سے معلوم ہوتا ہیکہ بعض حلقوں میں ہی اس کا زیادہ چرچا ہے اور وہیں یہ مرض پھیل رہا ہے - عہدہ داران اہل معاملہ کو مجبور کر کے جو رشوت لیتے ہیں اوس طریقہ کا انسداد تو بہت کچھ ہو گیا ہے - لیکن وہ طریقہ رشوت جس میں عوام اپنے نا جائز منفعت کے لئے عہدہ داروں کو رشوت دیتے ہیں وہ اون حلقوں میں ، جن کی معزز ممبران شکایت کرتے ہیں ابھی باقی ہے - اور اون حلقوں میں معلوم ہوتا ہیکہ رشوت بند ہو گئی ہے جن حلقوں کے متعلق کہ شکایت نہیں کی جاتی ہے - اگر معزز ممبران اون حلقوں میں جہاں سے رشوت کی شکایت سننے میں آتی ہے جا کر وہاں کے باشندگان کی اخلاقی حالت کا میعار بلند کریں تو ممکن ہے کہ آئندہ سشن تک اس قسم کے اعتراضات کے لئے کوئی جگہ باقی نہیں رہیگی - میں آنریبل ممبرس سے عرض کرونگا کہ وہ اس کا موقع نہ آنے دیں - اور عوام کا اخلاقی معیار اس طرح بلند کریں کہ وہ لوگ رشوت دینے پر آمادہ نہ رہیں جیسے کہ آج ہیں - بلکہ اوس سے نفرت کریں .اور رشوت دینے اور لینے والے دونوں کو سزا دلانے کی کوشش کریں - اس کے بغیر رشوت کا انسداد ہونا ناممکن ہے - اس کے متعلق تفصیلات بھی بیان کی گئی ہیں اور زیادہ تر پٹیل پٹواریوں کو مورد الزام بنایا گیا ہے - اس کے متعلق مختلف وجوہات پیش کئے گئے ہیں ، زیادہ تر وجہ یہ پیش کی گئی ہیکہ موروثی وطن داری کی وجہ سے رشوت جاری ہے اگر اون کے موروثی حقوق ختم کردیئے جائیں تو رشوت ختم ہو جائیگی - یہ بھی کہا گیا ہیکہ دوسرے تمام عہدہ دار - آبکاری کے مالگزاری کے ، اوقاف کے ، بلا کسی تخصیص کے ہر سررشتہ کے عہدہ دار رشوت خوار ہیں - غنیمت ہے کہ ایک ایم - ایل - اے نے اس کو تسلیم فرمایا کہ اعلی عہدہدار رشوت نہیں لیتے - جو عہدہ دار رشوت لیتے ہیں میں پوچھنا چاہتا ہوں کہ موروثی . . . . . . . .

شریمتی آشاتائی واگھمارے ( ویجا پور ) - کیا تحصیلدار اعلی عہدہ دار نہیں کہلایا جاتا ؟

شری کے - وی - رنگا ریڈی - یہ وہی صاحب جانتے ہیں جنہوں نے یہ الفاظ کہے ہیں - " اعلی عہدہ دار رشوت نہیں لیتے لیکن باقی لوگ لیتے ہیں" غالباً -

شریمتی آشاتائی واگھارے - حال میں یادگیر میں جو صاحب رشوت لئے ہیں وہ اعلی عہدہ دار ہیں یا نہیں ؟

شری کے - وی - رنگا ریڈی - میں معزز ممبر کے الفاظ دھرا رہا ہوں - پٹیل پٹواری تو موروثی وطن دار ہیں لیکن دوسرے عہدہ دار اور خود معترض ممبر صاحبان کے کہنے کے بموجب تحصیل دار موروثی عہدہ دار نہیں ہیں اور وہ رشوت لیتے ہیں - میں آپ کی تائید میں ہی بول رہا ہوں کہ اگر تحصیلدار رشوت لیتا ہے تو معترض ممبر صاحبان اس کی کیا گیارنٹی دیتے ہیں کہ پٹیل پٹواریوں کے موروثی حقوق ختم کرنے کے بعد تنخواہ یاب پٹیل پٹواریوں کو رکھنے سے وہ لوگ رشوت نہیں لینگے - اور فرشتے بن کر کام کرینگے - تحصیلدار کی تنخواہ پانچ سو سے بڑھ کر بھی رہتی ہے لیکن وہ رشوت لیتا ہے - پٹیل پٹواریان جن کے متعلق بعض ممبران نے کہا ہیکہ اون کی تنخواہ سو روپیہ ہونی چاہئے اور بعض نے کہا کہ اونکی تنخواہ ۵۰ روپیہ ہونی چاہئے سو روپیہ تنخواہ کی بات تو نا قابل عمل ہے . ۵۰ روپیہ بھی سب کو دینا نا قابل عمل ہے کیونکہ کروڑوں روپیہ منظور کرنا پڑیگا - عملی میدان میں آپ اخل ہو کر ہی اس کا تصفیہ کرسکتے ہیں کہ اونکی تنخواہ کیا ہونی چاہئے - تو ایسا شخص جو تحصیلدار سے بہت کم تنخواہ پاتا ہے . . . .

شریمتی آشاتائی واگھارے - ۱۹۱۶ء سے بمبئی میں تلاٹی سسٹم ہے وہاں کوئی دقت نہیں ہورہی ہے .

مسٹر ڈپٹی اسپیکر - سوالات مت کیجئے -

شری کے - وی - رنگاریڈی - بمبئی اور مدراس کے پٹیل پٹواریوں سے میں واقف ہوں - جو خرابیاں یہاں نظر آتی ہیں وہاں پر بھی موجود ہیں - ان میں اور اون میں ہے تھوڑا بہت فرق ہوسکتا ہے - یہ اعتراض کہ موروثی حقوق ہی رشوت کی بنیاد ہیں وہ غلط ہے موروثی حقوق قائم رکھنے میں کچھ خوبیاں بھی ہیں اور اوس کو نکالنے میں بھی کچھ خوبیاں ہیں - اس میں شک نہیں کہ موروثی حقوق نہیں رہنا چاہئے - لیکن اس کی واحد وجہ یہ نہیں ہے کہ یہی چیز رشوت کی جڑ ہے - بلکہ اس وجہ سے نکالنا چاہئے کہ رعایا آزادانہ طور پر اپنی زندگی بسر کرسکے - کسی کے اثر میں نہ رہے اس خیال کے تحت وطن داروں کے موروثی حقوق نکالنا ضروری ہے - یہ جو حجت پیش کی جا رہی ہے کہ موروثی حقوق کو نکالنے سے رشوت ختم ہوجائیگی وہ غلط ہے - محض اون کے نکالنے سے رشوت ختم نہیں ہوگی - بلکہ اس کو دور کرنے کے لئے عوام میں ایسا جذبہ پیدا ہونا چاہئے کہ سرکار کی جو آمدنی ہے وہ ملک کی آمدنی ہے ، قومی آمدنی ہے اوس کا نقصان قومی نقصان ہے - یہ جذبہ جب تک عوام میں نہ آئے رشوت ، جیسا کہ آپ صاحبین کا خیال ہے ، بند ہونے کی توقع نہیں کی جاسکتی -

श्री: मोमिडी गंगा रेड्डी :—जब अवाम में शऊर पैदा हो जाय तो फिर आपके आबकारी [illegible] की जरूरत ही क्या है?

شری کے - وی - رنگا ریڈی - بالکل صحیح ہے - ہمارا اصول بھی یہی ہے کہ ہم اس کو روز بروز مہنگا کر رہے ہیں تا کہ عوام یہ محسوس کرلیں کہ سیندھی شراب کے پینے میں تباہی ہے - اس کے بند کرنے کے دو طریقے ہیں ایک تو پینے کو پورے طور پر بند کیا جائے جیسے کہ بمبئی اور مدراس میں کیا گیا ہے اور دوسرے یہ کہ عوام کو خود بخود ان کو چھوڑنے پر مجبور کیا جائے - اس کے لئے ہم نے سیندھی پر محصول زیادہ کردیا ہے اور سیندھی کے تمام درختوں کو تراشنے کی اجازت نہیں دیتے -

श्री. गोपिडी गंगा रेड्डी :—मैं शिरस्ते आबकारी नहीं बल्कि रिश्वतखोरी के बारे में बोल रहा हूं ।

شری کے - وی - رنگا ریڈی - میں سمجھتا ہوں کہ رشوت کو سررشتہ آبکاری کے وجود یا عدم وجود سے کوئی تعلق نہیں ہے - اگر معزز رکن کی نظر میں تعلق ہے تو وہ شکایت صرف سررشتہ آبکاری ہی کیلئے نہیں کیگئی ہے سب سررشتوں کے متعلق شکایت کیگئی ہے - سررشتہ آبکاری سے ان کو خاص طور پر شکایت ہے تو یہ اور بات ہے -

ایک ممبر صاحب نے یہ بھی فرمایا کہ درختان جو دوکانات کیلئے معین کئے جاتے ہیں وہ صحیح طور پر معین نہیں کئے جاتے اس لئے رشوت دینے کی ترغیب ہوتی ہے میں سمجھتا ہوں کہ معزز ممبر کی معلومات بہت پرانی ہیں - اب بہت سخت احکام یہ جاری کئے گئے ہیں کہ کوئی عہدہ دار دوکانات کیلئے صحیح تعداد میں درخت نہ رکھے تو مستوجب سزا ہوگا - اس کے انتظامات کئے گئے ہیں - حتی الامکان پورے کے پورے درخت برآمد ہو رہے ہیں -

یہ کہا گیا کہ کاسرا فارم کی تکمیل کو بھی صرف پٹواریوں سے متعلق کیا گیا ہے یہ بھی معلومات کے فقدان کا ثبوت ہے - کاسرا فارم کی جو تکمیل ہوتی ہے اس سے متعلق اگر آنریبل ممبرس موقع پر جا کر معائنہ کرتے تو انہیں صحیح حالات معلوم ہوتے اور انہیں شکایت کرنے کا موقع نہ ملتا - کاسرا فارم کی تکمیل صرف پٹیل پٹواری نہیں کرتے بلکہ اس میں تحصیلدار اور گرداور بھی شریک ہوتے ہیں - گرداور اور نائب تحصیلدار ۲۰ فیصدی اور تحصیلدار اور کلکٹر ۲ فیصد سروے نمبر موقع پر جا کر تنقیح کرتے ہیں -

شری سی - ایچ - وینکٹ رام راؤ - وہ کاغذات پر کرتے ہیں یا موقع پر جا کر کرتے ہیں -

شری کے - وی - رنگا ریڈی - میں تو اردو میں اور صاف الفاظ میں کہا کہ موقع پر جا کر کرتے ہیں - اس طرح . . . .

శ్రీ యస్. రామనాథం (పానుగొండ): ఖాస్రీ ఫారముల విషయములో తీసుకొంటున లంచమును గురించి, అన్యాయాల గురించి విచారణ జరిపేందుకు ఒక కమిటిని వేస్తారా ?

مسٹر ڈپٹی اسپیکر - آنریبل منسٹر کو تقریر کرنے دیا جائے -

شری کے - وی - رنگا ریڈی - میں سمجھتا ہوں کہ اگر یہ واقعہ ہے تو آنریبل ممبرس کا قصور ہے میرے پاس ایک شکایت آئی تو میں نے تحقیقات کا حکم دیا اور عہدہ دار تحقیق کنندہ نے پٹواریوں کو معطل کیا جس کو معزز ممبر نے اپنی تقریر میں تسلیم بھی کیا ہے - یہ غلطی نگرانی نہ ہونے کی وجہ سے ہوئی ہے - ہر ممبر اپنے حلقے کا چوکیدار ہے - اگر ایسی غلطیاں ہوں تو حکام کے پاس ان کو پیش کرنا چاہئے فوری انسداد ہوجاتا ہے جیسا کہ کریم نگر میں ہوا تو اس کا فوری انسداد کیا گیا -

ایک ممبرصاحب تو یہاں تک کہہ گئے کہ مدھیرا کے پٹواری اتنے مالدار ہوگئے ہیں کہ ان کے اوطان لے لئے جائیں تو وہ مدت‌العمر بیٹھکر کھا سکتے ہیں - لیکن میں سمجھتا ہوں کہ ان کو آج یہ نیا موقع نہیں ملا بلکہ سالہا سال سے انکے اندراجات کی بناء پر مالگزاری مقرر ہوتی ہے - ان کے اندراجات کی بناء پر تلف مال وغیرہ کی معافی ملتی ہے - کا سرا فارم کو رائج کرکے تو ایک سال سے زائد عرصہ نہیں ہوا - اگر وہ ایک سال میں اتنی رقم کما سکتے ہیں تو پھر اتنے سال کی کمائی کہاں رکھی گئی ہے -

ایک آنریبل ممبر - آپ کے پاس -

شری کے - وی - رنگا ریڈی آپ کے پاس سے تو شکایت کی کیا بات ہے میں معزز ممبر صاحب سے پوچھنا چاہتا ہوں کہ رعایا کی حفاظت کیلئے کونسی کونسی شکایات کی گئیں اور کونسی شکایات کو نظر انداز کیا گیا - میں آپ کو یقین دلاتا ہوں ....

شری سی ایچ - وینکٹ رام راؤ ( کریم نگر ) - صرف کریم نگر میں ۲۰ مواضعات کا ریپریزنٹیشن کیا گیا تو ۲۰ مواضعات میں سے صرف دو پٹواریوں کو معطل کیا گیا کیا اس پر آپ کمیشن بٹھانے کے لئے تیار ہیں ؟

శ్రీ బి. కృష్ణయ్య (ఖమ్మమ్—జనరల్) : కంభం, మధిర తాలూకాలలో పట్వారీల గురించి నేను తహశీల్దారుకు చెప్పాను. కాని తాశీల్దారు చర్య తీసుకోలేదు. విచారణ జరపలేదు. విచారణ జరిపించదలచితే నూరు కేసులు ఋజువుచేయగలను.

శ్రీ బి. ధర్మ భిక్షం : పట్వారీ మీద ౬0 మంది దరఖాస్తులు పెట్టారు. ఈ రకంగా షికాయతులుంటే ఏమీ లేవనడం సరిఅయినది కాదు.

شری کے - وی - رنگا ریڈی - میں سمجھتا ہوں کہ یہ عذرات لنگ ہیں - آج تک آپ نے شکایت نہیں کی - کریم نگر میں بیشک شکایت ثابت ہوئی مگر ہمارے پاس جن لوگوں کے الزامات ثابت ہوئے ہم نے ان کو سزا دی - آپ پانچسو لوگوں کے متعلق شکایت کرتے ہیں اور اون کے خلاف الزامات ثابت نہیں کرسکتے اور ہم سزا نہیں دیتے تو ہم نے بہت اچھا کیا مجرو آپ کے بیان پر تو سزا نہیں ہوسکتی -

شری سی ایچ - وینکٹ رام راؤ - میں عرض کررہا ہوں کہ فیصلہ نہیں ہوا - پنڈنگ ( Pending ) پڑے ہوئے ہیں پنڈنگ کیوں ہیں ؟

شری کے وی - رنگا ریڈی - ضابطہ ملاحظہ فرمائیں تو معلوم ہوگا کہ کیوں پنڈنگ پڑے ہوئے ہیں - آپ کے کہنے پر میں یہاں سے آرڈرس جاری نہیں کرتا - میں تحقیقات کے لئے حکم دیتا ہوں آپ کو شہادت پیش کرنا چاہئے - حاکم اپنے طور پر بھی شہادت لینے کی کوشش کرتے ہیں-اس کے لئے آپکو مدد کرنے کی ضرورت ہوتی ہے - آپ اگر کل حکومت میں آئیں گے اور آپ جمہوری طریقہ سے حکومت کرنا چاہتے ہیں تو آپ کو بھی یہی کرنا پڑیگا - اس لئے یہ کہنا کہ کا سرا فارم کو پٹواریوں پر ہی چھوڑ دیا گیا ہے اور وہ دنیا بنالے رہے ہیں تو اس میں کوئی اصلیت نہیں ہے - اگر ایسا ہوتا تو ضرور شکایت کی جاتی جیسا کہ کریمنگر میں کی گئی - میں مانتا ہوں کہ دنیا جبتک رہیگی اچھائی اور برائی دونوں رہیں گے لیکن زیادہ کونسی چیز ہے اسکو ہمیں دیکھنا ضروری ہے - ایک ممبر صاحب نے فرمایا کہ رشوت ستانی زیادہ تو نہیں ہے کم ہو رہی ہے تو میں ان کا شکریہ ادا کرتا ہوں -

श्री. व्ही. डी. देशपांडे (अिप्पागूडा) :—क्या आपके पास करीमनगर के श्री. श्रीपतराव साहब जो कि वहां के कॉंग्रेस के सदर हैं, अुनसे खालसा फार्म और सिलकमाल के सिलसिले में जो शिकायत आअी थी अुसके बारें में आप क्या कर रहे है ?

شری کے- وی - رنگا ریڈی - کریمنگر کو میں حال ہی میں گیا تھا - مجھے یہ بات سمجھ میں نہیں آئی کہ تلنگانہ کے ایک ہی تعلقہ میں ۳۰۰ درخواستیں پیش ہوتی ہیں مرہٹواڑے کے علاقوں میں پانچ اضلاع میں صرف ۵۰ درخواستیں پیش ہوتی ہیں -

شری بی - ڈی - دیشمکھ - اس کی وجہ یہ تھی کہ آنریبل منسٹر کے دورے سے عوام واقف نہ تھے -

شری کے - وی - رنگا ریڈی - آپ واقف نہ ہونگے - عوام واقف تھے ہزار ہا لوگ میرے دورے کے وقت آئے تھے - لیکن وہاں درخواستیں پیش نہیں ہوئیں - تلنگانہ کی خاص کیفیت ہے -

श्री. व्ही. डी. देशपांडे:—करीमनगर के कॉंग्रेस प्रेसिडेंट ने शिकायत की थी, क्या वे भी आपके खिलाफ है ?

شری کے - وی -رنگا ریڈی-میرے خلاف شکایت نہیں ہوئی اور نہ میرے موافق " شکایت " کا ذکر کر رہا ہوں - آپ یہ کہہ رہے ہیں کہ فلاں درخواست دے اسکی تحقیقات نہیں ہوئی تو درخواستوں کی تعداد تلنگانہ میں اتنی ہوتی ہے کہ ان کو یاد رکھنا مشکل ہے - میرے پاس جو درخواست آتی ہے میں دوسرے ہی روز تجویز کر کے واپس کر دیتا ہوں - ضابطہ کے تحت جو تجویز ہوسکتی ہے میں وہ کردیتا ہوں -

شری نارائن راؤ ( بلولی ) کنڈل واڑی کی درخواستیں پیش ہوئی تھیں - میں نے ۲۲ مواضعات کی درخواستیں پیش کی تھیں-

شری کے - وی - رنگا ریڈی - میں یہ عرض کرتا ہوں کہ جتنی کارروائیاں ہوئی ہیں میں ان کا جواب دینے کے لئے نہیں کھڑا ہوں - ان کے بارے میں آپ سوالات کی نوٹس دیکر پوچھ سکتے ہیں اور میں جواب دے سکتا ہوں - اب تو میں اعتراضات کا جواب دیرہا ہوں -

श्री. व्ही. डी. देशपांडे :—अेतराज यह है कि आपके ऑफिस में शिकायत के गठ्ठे के गड्डे आकर पडे रहते है लेकिन अुन पर कोअी तवज्जह नही की जाती ।

आज तक जो शिकायत की गअी अुसके बारे में क्या कार्यवाही की गअी ?

आपके ही तरफ के कॉंग्रेस मेंबरनें अभी कहा कि अुन्होने २२ मवाजियात के बारे में शिकायत की, अुसके बारे में क्या किया गया ?

شری کے - وی - رنگا ریڈی - مجھے افسوس ہے کہ کاسرا فارم مدھیرا کے تعلق سے کہا گیا اس کے متعلق میں نے کہا کہ کوئی شکایت پیش نہیں ہوئی - یوں تو سیکڑوں درخواستیں پیش ہوئیں - تحقیقات ہوئی اور جن کو سزا دینا تھا دی گئی - رشوت ستانی کے متعلق بھی بہت سی درخواستیں پش کی گئیں - ان میں برطرفی ہوئی - معطلی ہوئی ٹریبونل میں سپرد کیا گیا - اگر کسی خاص کارروائی کے بارے میں پوچھنا ہو تو اس کا جواب مل سکتا ہے کاسرا فارم کی حدتک آنریبل ممبر نے کہا کہ اتنی رقم کھا گئے تو میں نے بتلایا کہ اس کی شکایت پیش نہیں ہوئی - اس کے بعد یہ کہا گیا کہ بدعنوانیاں بہت ہیں اور ان کی چند شکلیں بتلائی گئیں یہ بھی کہا گیا کہ مقدمات جلد فیصل نہیں ہوتے - میں مانتا ہوں اس کی شکایت مجھے بھی ہے کہ مال کے مقدمات جلد فیصل نہیں ہوتے اس طرف معقول توجہ بھی کی گئی ہے لیکن سررشتہ مال کے عہدہ داروں کو کام بہت زیادہ ہو گیا ہے - فریقین نہیں آتے تو مقدمات کی پیشیاں بدلتے ہیں جس کی وجہ سے طوالت ہوتی ہے عہدہ دار کے تساہل سے ایسا نہیں ہوتا - انفصال کے اس نقص کو دیکھ کر میں نے کونسل میں یہ چیز پیش کی کہ سررشتہ مال کے عہدہ داروں کو وقت نہیں ملتا وہ مثل عدالتی عہدہ داروں کے انفصالی کام میں ماہر نہیں ہوتے فیصلہ کرنے کے ماہر نہیں ہوتے اس لئے قانون مالگزاری و گشتیات و دیگر قوانین مال میں ترمیم کرکے ہر مقدمہ کو عدالت میں بھیجا جانا چاہئے - چنانچہ میری تحریک کو کونسل نے منظور کیا ہے اور منسٹروں کی ایک سب کمیٹی مقرر کی گئی ہے - عنقریب اس غرض کیلئے ترمیمات ہونے والے ہیں آئندہ کوئی نمبری مقدمہ سررشتہ مال میں نہیں چلیگا - بلکہ حقوق اور ذمہ داریوں کے تعلق سے مقدمات کی سماعت عدالت میں ہوگی - میں سمجھتا ہوں کہ اس کے بعد مقدمات کی طوالت سے متعلق اعتراض رفع ہوجاتا ہے - ایک ممبر صاحب نے یہ بھی مشورہ دیا کہ انفصال کا کام سررشتہ مال میں نہ رکھنا چاہئے - میں اس سے بالکل متفق ہوں اور جیسا کہ میں نے ابھی عرض کیا اس کا انتظام کیا جا رہا ہے - بدعنوانیوں کے تعلق سے یہ بھی کہا گیا کہ تلف مال فرضی پنچنامے کرکے سرکاری رقم کا نقصان کرتے ہیں - ایک دوسرے ممبر نے کہا کہ پنچنامے بروقت نہیں کرتے - میں کہتا ہوں کہ دونوں کے دونوں الزامات بے بنیاد ہیں - تلف مال ہو تو ڈپٹی کلکٹر پر اسکی ذمہ داری عائد کی گئی ہے کہ وہ ایک معینہ

تاریخ پر جا کر معائنہ کرکے پنچنامہ کرے - اگر وہ مقررہ تاریخ پر آکر معائنہ نہیں کرتا تو عہدہ دار یا وہ کاشتکار جس کا مال تلف ہوا ہے معافی کا مستحق ہوتا ہے - اس کو کوئی نقصان نہیں پہنچتا - بصیغہ انفصالی وہ عہدہ دار مواخذہ دار ہوتا ہے جس نے بر وقت تلف مال کا پنچنامہ نہ کیا ہو - اس طرح یہ اعتراض باقی نہیں رہتا کہ تلف مال کا بروقت پنچنامہ نہ کرنے سے رعایا کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ رہتا ہے . . . .

سری کے - اننت ریڈی - تلف مال کے سلسلے میں دو فصلیں ہوتی ہیں - ایک چار مہینے کی اور دوسری چھ مہینے کی - کیا اس سلسلے میں دو تواریخ رکھنے کے احکام ہیں ؟

سری کے - وی - رنگا ریڈی - دو فصلیں نہیں - آبی میں تلف مال کی کوئی وجہ نہیں ہوتی اگر ہوتی ہے تو اس میں . . . . . . .

سری کے - اننت ریڈی - میرا مطلب یہ ہے کہ دھان کی دو فصلیں ہوتی ہیں - ایک چار مہینے کی اور دوسری چھ مہینے کی -

شری کے - وی - رنگا ریڈی - ان کی تواریخ علحدہ ہیں - مجھے اس وقت یاد نہیں ہے - ان تاریخوں پر پنچنامہ کرنا لازمی ہے - پنچنامہ نہ کرنے سے کاشتکار کو کوئی نقصان نہیں ہے بلکہ عہدہ دار پر ذمہ داری عائد ہوتی ہے -

دوسری چیز یہ کہی گئی کہ لیوی سے بچانے کے لئے غلط پنچنامے کئے جاتے ہیں - اور عہدہ دار سازش کرلیکر رقم کی معافی دیتے ہیں - ایک صاحب نے بہت زور و شور سے یہ کہا - سوالات میں بھی اس کو دریافت کیا گیا اور کہا گیا کہ جب میں کریم نگر گیا تھا تو انہوں نے تلف مال کے سلسلے میں میمو رنڈم پیش کیا تھا - میں نے کہا تھا کہ ایسا کوئی میمورنڈم میرے پاس پیش نہیں ہوا - نہ کوئی سپاسنامہ پیش ہوا - اگر پیش ہوا ہے تو مجھے یاد نہیں ہے - اگر پیش بھی ہوتا ہے تو میں دعوے کے ساتھ یہ کہتا ہوں کہ اس کی بنا پر کوئی معافی کے احکام میں نے نہیں دئے ہیں - میرے پاس جو بھی معاملہ محتاج تحقیقات آتا ہے تو میں ذمہ دار عہدہ دار سے اس کی تحقیقات کروائے بغیر کوئی احکام نہیں دیتا - اگر کسی ناعاقبت اندیش یا بد دیانت عہدہ دار نے تلف مال کا ایسا غلط پنچنامہ کیا ہے تو وہ اس غلطی کے لئے اسطرح ملزم ہے جس طرح دیگر جرائم کا ارتکاب کرنے والے ملزمین ہوتے ہیں اور جس طرح وہ سزا کے مستوجب ہوتے ہیں اسی طرح وہ بھی سزا کا مستوجب ہے - میں یہ نہیں کہتا کہ ہمارے ضلع میں ایک شخص بھی ایسا نہیں ہے جس نے تلف مال کا غلط پنچنامہ کیا ہے - ممکن ہے کسی نے کیا ہو - لیکن جب ایسے واقعات کا علم ہوتا ہے تو اس کو سخت سے سخت سزا دی جاتی ہے - جمع بندی اور سرکاری رقوم کی کمی و بیشی کے معاملہ میں کسی کے ساتھ کوئی رعایت نہیں کی جاتی -

شری سی - ایچ - وینکٹ رام راؤ - میں نے عرض کیا تھا کہ پٹواری کو تو معطل کیا گیا ہے لیکن تحصیل کے جو عہدہدار اس کیس میں انوالو ( Involve ) ہیں انکے خلاف کیا کارروائی کیگئی -

شری کے - وی - رنگاریڈی - ابھی وہ مقدمہ زیرتحقیقات ہے - جب اسکا نتیجہ نکلیگا تو آپ کو معلوم ہوجائیگا کہ کس پر کس حدتک ذمہداری عائد ہوتی ہے - کس نے غلط پنچنامہ کیا ہے - اور جس نے غلطی کی ہے اسکو ضرور سزا ملیگی - اگر نہ ملے تو آپ اس صورت میں شکایت کرسکتے ہیں -

پاؤتی کے بارے میں کہا گیا کہ اسکے تین پرت ہونے چاہئیں - میں نے چھ مہینے پہلے ھی اسکے بارے میں تحریک کردی ہے - کیونکہ تجربہ سے یہ معلوم ہوا ہے کہ ایک ھی پرت رہنے سے پٹواری اپنے مفید مطلب اندراجات وقتاً فوقتاً کرتے رہتے ہیں - اسلئے میں نے تحریک کردی ہے کہ پاؤتی بھی کو ختم کرکے تین پرت کی رسید کا طریقہ رائج کیا جائے جس سے پٹواریوں کو وقتاً فوقتاً عملیات میں تبدیلی کرنے کا موقع نہیں ملتا خواہ وہ پٹواری ملازم ہوں یا موروثی - تجربہ کے طور پر تعلقہ میڑچل میں یہ عمل کیا جارہا ہے - میں نے آنریبل چیف منسٹر سے جبکہ سرشتہ مال ان سے متعلق تھا بالمشافہ اس بارےمیں گفتگو کی تھی - انہوں نے بھی اسکی ضرورت کو محسوس کیا - چنانچہ تجربہ کے طور پر یہ عمل میڑچل میں نافذ کیا گیا ہے - اس کے نتائج کو دیکھنے کے بعد پورے اسٹیٹ کی حدتک اسبارے میں عمل کیا جائے گا - اور میں یقین دلاتا ہوں کہ بہت جلد رسید سسٹم نافذ کیا جائیگا -

لینڈ سنسس ( Land Census ) کے بارے میں کہا گیا کہ اس کے لئے ۱۸ لاکھ کا خرچہ بہت زیادہ ہے - لیکن اسطرح محض یہ رقم زیادہ ہے کہنے سے کچھ حاصل نہیں - یہ بتانا چاہئے کہ فلاں مد غیر ضروری ہے فلاں پر زیادہ خرچہ ہے - اگر ایسا کہا جائے تو اسکی جانچ ہوسکتی ہے - اگر آپ ایسا مشورہ دیتے کہ فلاں مد پر جو خرچہ ہے وہ اتنا زیادہ ہے اور اس سے اتنی کم رقم میں یہ کام افیشنسی ( Efficiency ) اور دیانتداری سے چل سکتا ہے تو ایسی صورت میں اسپر غور کیا جاسکتا تھا - اگر ہم اسکے لئے ۱۰ لاکھ رکھدیں یا ۵ لاکھ رکھدیں یا ۲۰ لاکھ رکھدیں تو ممکن ہے اسوقت بھی آپ یہ کہدیں کہ یہ زیادہ ہے - دیانت داری اور افیشنسی سے کام کرنے کیلئے جو کم سے کم رقم ہوسکتی ہے وہ ہمنے تجویز کی - کیونکہ پورے ملک کی ضروریات کی تکمیل کرنے کی ذمہداری ہم پر ہے - اور نئے مطالبات کی تکمیل بھی ہمیں کو کرنا پڑتا ہے —

श्री. व्ही. डी. देशपांडे :— १८ लाख की रकम बताओी गओी है और अुसमें १० लाख का अेक नया आयटम है अुसके तफसीलात नहीं दिये गये है ?

شری کے - وی - رنگاریڈی - میں نے پرسوں ھی تفصیلات کو علحدہ ٹائپ کروا کر تقسیم کرا دیا ہے -

श्री. व्ही. डी. देशपांडे :—मेरे पास आप ही दी गअी नोट है और अुसमें ८ लाख रुपयें के तो तपसिलात बताये गये है। लेकिन कुल १८ लाख की रकम में १० लाख ९ हजार रुपये के जो न्यु आयटम के लिये खर्चा बताया गया है अुसके तपसिलात अिसमें नहीं बताये गये है।

شری کے - وی - رنگاریڈی - یہ تختہ ہے - ڈپٹی منسٹر صاحب اسکو پڑھکر سنائینگے -

ڈپٹی منسٹر فار اکسائز، فارسٹس اینڈ ریوینیو (شری پی - ھنمنت راؤ) - لینڈریفارمس کیلئے جو ۱۸ لاکھ کی رقم ہے اسکی تفصیل کا تختہ میں پڑھکر سناتا ہوں -

A-6. *Land Census Scheme.*

| | | |
|---|---|---|
| A-6. (*a*) Pay of Officers | .. .. | 1,17,703 |
| A-6. (*b*) Pay of Establishment | .. .. | 5,43,100 |
| A-6. (*c*) Allowances, Honoraria, etc. | .. | .. |
| Travelling Allowance | .. .. | 1,58,300 |
| Dearness Allowance | .. .. | 1,51,413 |
| House Rent and other allowances | .. | 13,312 |
| Total A-6 (*c*) | .. | 3,23,025 |

A-6 (*d*) *Contingencies.*

| | | |
|---|---|---|
| (*b*) Countersigned Contingencies | | |
| 1. Printing & Binding | .. .. | 4,55,000 (*a*) |
| 2. Remuneration to Patwaries | .. | 3,00,000 |
| 3. Unforeseen charges | .. .. | 10,000 |
| (*c*) Contract and Scale Regulated Contingencies. | | |
| 1. Office Contingencies & Service Postage | .. .. | 50,000 |
| 2. Livery of Peons | .. .. | 4,423 |
| 3. Telephone Fees | .. .. | 1,500 |
| Total A-6 (*d*) | .. | 8,20,923 |
| Total A-6 | .. | 18,04,751 (*b*) |

(*a*) Includes Rs. 4,50,000 as non-recurringn in papers, register and printing.

(*b*) Includes Rs. 10,92,415 provided for under 'New items.'

P-II—5

شری کے - وی - رنگا ریڈی - اسطرح اسکی تفصیلات بتلائی گئی ہیں۔ اس سے معلوم ہوگا کہ ہر چیز ضروری ہے جال اور چھوٹے کنٹھ جات اور نالوں کے بارے میں کہا گیا کہ ان پر تری دھارے نہ لئے جانے چاہئیں - اس اعتراض میں میں کچھ قوت ضرور پاتا ہوں - اگر کہیں اسکے خلاف عمل ہوا ہے تو یہ غلط ہے - مجھے گذشتہ سال دورے میں معلوم ہوا تھا کہ حکام کو اس بارے میں کچھ غلط فہمی ہے جسکی بناء پر غلط عمل ہورہا تھا چنانچہ میں نے مستقر پر آنے کے بعد حکم دیا - جال کے پانی کے سلسلے میں پہلے سے معافی کے احکام ہیں - لیکن جال مستقل ہونے کی وجہ سے اگر بندو بست میں مستقل ذریعہ قرار دیا گیا ہے تو اسکے لئے علحدہ معافی نہیں دیجاتی - جہاں کثرت بارش سے جال پیدا ہوتا ہے اور وہ پانی استعمال کرتے ہیں تو اسکے لئے دھارہ تری لینا ضروری نہیں ہے - اگر چھوٹے کنٹھ جات ہیں تو اسکے لئے یہ احکام ہیں کہ پوری فصل کی مدت میں پانی لیتے رہیں تو اتنا دیں - نصف مدت کیلئے اتنا - پون کے لئے اتنا - اگر دو چار روز کیلئے لیتے ہیں تو اسکے لئے دھارہ تری کی ضرورت نہیں ہے اور وہ معاف کیا جاتا ہے - یہ احکام ہیں جن کے تحت واجبی دھارہ عائد کیاجاتا ہے - اگر اسکے خلاف کہیں عمل ہوتا ہے تو اس کی منسوخی کیلئے سررشتہ مال میں چارہ کار کیلئے واضح احکام موجود ہیں - سرافعہ کرکے دھارہ خارج کردیا جاسکتا ہے -

نالے کے تعلق سے آپ نے جو شکایت کی ہے وہ واجبی ہے - چنانچہ میں نے اپنے دورے میں دیکھکر اس کی اصلاح کی فکر کی ہے - بالخصوص نلگنڈہ میں ایسے نالے زیادہ ہیں - آتما کور تعلقہ میں بھی ایسے نالے ہیں - کریمنگر میں بھی ایسے نالے ہیں اور ندی سے ریتی نکالکر نالہ لیجانا پڑتا ہے - اس کام کیلئے ۲۵ - ۵۰ اور کبھی سو آدمی لگانے پڑتے ہیں پھر بھی جب بارش ہوتی ہے تو نالہ بھر جاتا ہے اور پھر مزدور لگا کر ریتی نکالنی پڑتی ہے - ان باتوں کو دیکھنے کیلئے میں نے خود دورہ کیا ہے - اور عہدہ داروں کو ٹھیک طور پر عمل کرنے کیلئے توجہ دلائی گئی ہے - اسکے متعلق ضروری کارروائی ہورہی ہے - لیکن میں واضح کرتا ہوں کہ تمام نالوں کے تعلق سے ایک حکم نہیں دیا جاسکتا - بعض نالے تو ایسے ہیں کہ ان کے تحت بارش کے موسم میں اطمینان کے ساتھ کاشت کی جاسکتی ہے اور بعض نالے ایسے ہیں کہ روزمرہ ریتی نکالنی پڑتی ہے اور محنت کرکے اسکو صاف کرنا ضروری ہوتا ہے - ایسی صورت میں جبکہ کم محنت ہو نصف دھارہ مجرا دینا چاہئے - اور جہاں زیادہ محنت کی ضرورت ہوتی ہے پورا دھارہ معاف کیا جانا چاہئے - اسطرح علحدہ علحدہ صورتیں ہوسکتی ہیں اسلئے موجودہ احکام میں اس لحاظ سے ترمیم کی ضرورت ہے - چنانچہ میں نے ناظم صاحب سے اور ریوینیو بورڈ کے دوسرے عہدہ داروں سے اس بارے میں تبادلہ خیال کیا تو انہوں نے میری رائے سے اتفاق کیا - عنقریب اس سلسلے میں اصلاحی احکام جاری کئے جائینگے -

شری رنگ راؤ دیشمکھ - جاگیری علاقوں کی مالگزاری دیوانی علاقوں سے زیادہ لیجاتی ہے اسکو کم کرنے کے بارے میں کیا کہا گیا ہے -

شری کے - وی - رنگا ریڈی - میرے پاس جاگیری مسئله نوٹ کیا ہوا ہے جب اسکے جواب کی نوبت آئیگی میں تشفی بخش جواب دونگا -

گائیران کے پٹه کے تعلق سے بھی بہت کچھ کہا گیا ہے - احکام کے لحاظ سے جو عمل ہورہا ہے وہ ٹھیک ہے - گائیران کے پٹه کے متعلق جو پالیسی ہے وہ یه ہے که سنگے میں کاشت کے رقبے کے مقابله میں ۲۰ فیصد رقبه چھوڑنا چاہئے - اور مرہٹواڑی میں ۱۰ فیصد - پھر اس میں ترمیم کردیگئی اور یه قرار دیا گیا که ۲۰ فیصد نہیں بلکه تلنگانے کی حدتک بھی ۱۰ فیصد رقبه چھوڑنا چاہئے - پولس ایکشن کے بعد جب زمین کی مانگ زیادہ ہوگئی تو بلا لحاظ تلنگانه و مرہٹواڑی یه احکام دئے گئے ہیں که ۱۰ فیصد رقبه چھوڑ کر باقی کاشت کیلئے دینا چاہئے -

سری داجی سنکرراؤ (عادل آباد) - کلکٹر نے ۲۰ فیصد رقبه چھوڑنے کے احکام دئے ہیں -

سری کے - وی - رنگا ریڈی - اگر کسی کلکٹر نے ایسے احکام دئے ہیں تو غلطی کیگئی ہے - احکام تو یه ہیں که ۱۰ فیصد چھوڑنا چاہئے -

شری شرن گوڑہ انعامدار - کرنائک میں کتنے فیصد رقبه چھوڑنے کے احکام دئے گئے ہیں ؟

شری کے - وی - رنگا ریڈی - بلا لحاظ کرناٹک مرہٹواڑہ و تلنگانے کے ۱۰ فیصد رقبه چھوڑنے کے احکام دئے گئے ہیں -

جب کوئی شخص گائران زمین کے پٹه کی درخواست دیتا ہے تو اس کو منظور کرنے سے پہلے یه دیکھ لینے کے احکام ہیں که گائران کا رقبه ۱۰ فیصد ہے یا نہیں - رقبه ۱۰ فی صد سے زیادہ ہے تو جب تک سرکار اس کو منظور نه کرلے اس کو پٹه دینے کی اجازت نہیں ہے کیونکه ۱۰ فیصد باقی رہتا ہے یا نہیں یه دیکھنا ضروری ہے - جہاں کہیں رقبه زیادہ ہوتو کلکٹر سرکار میں تحریک کرتے ہیں اور متعلقه وزیر کی منظوری کے بعد اوس رقبه کو گائران سے خارج کرکے پٹه پر دیتے ہیں - دیری کے متعلق بھی اعتراض کیا گیا ہے - ممکن ہے اس طریقه سے عمل کرنے کی وجه سے کچھ دیر ہوئی ہو -

شری داجی شنکر راؤ - کیا گائران اراضی پٹه پر دیتے وقت سوله گنا رقم داخل کرائی جاتی ہے ؟

شری کے - وی - رنگا ریڈی - جہاں تک مجھے خیال ہے ایسا نہیں ہے - اسپیشل لاؤنی کے تحت ہریجنوں کو جو اراضی دیتے ہیں اون سے ہم نہیں لیتے البته معمولی لاؤنی کے تحت رقم لی جاتی ہے -

شری ایل - این - ریڈی -(وردھنا پیٹھ) - کیا ۱۰ فیصد سے جو زیادہ رقبہ ہے اسے کھیتوں کے لئے چھوڑنے کے احکام دئے گئے ہیں - اور اون پر لوگ بلا اجازت کاشت کرر ہے ہیں -

شری کے- وی - رنگا ریڈی - یہ غلط ہے - اگر کوئی بلا اجازت کاشت کرے تو فصل ضبط کی جاتی ہے اور تاوان عائد کیا جاتا ہے - اگر کہیں بلا اجازت کاشت کیگئی ہے تو وہ خلاف ضابطہ ہے اور ضابطہ کے مطابق کارروائی کر کے فصل ضبط کی جاسکتی ہے اور تاوان عائد کیا جاسکتا ہے -

شری ایل - این - ریڈی - تحصیلدار کے پاس شکایت پیش کی گئی تھی تو انہوں نے کہا کہ فصل کو جانور چرا سکتے ہیں -

شری کے- وی - رنگا ریڈی - اگر کسی تحصیلدار نے ایسا کہا ہے تو شائد غلط فہمی کے تحت کہا ہوگا - بغیر اجازت کاشت کیا ہو تو کھیت نہیں چرا سکتے بلکہ تاوان عائد کیا جاتا ہے -

جنگلات کی اراضیات کے پٹے کے بارے میں بھی بہت سے کوئسچن آئے ہیں - چند آنریبل ممبرس تو کہتے ہیں کہ جنگلات کی اراضی کاشت کیلئے مت دو - اگر دیں تو جنگل تباہ ہوجاتے ہیں اور بعض ممبرس کہتے ہیں کہ دینا چاہئے - اراضیات کو صحراء میں پٹہ پر دینے سے صحرا کو نقصان پہنچتا ہے - اس کا پٹہ دینے کی حد تک جو بحث ہوئی ہے اس کو تسلیم کرتے ہوے میں یہ کہوں گا کہ محصورہ میں جو لوگ بلا اجازت کاشت کئے ہیں اون کو پٹہ دینے کے متعلق جو اصحاب کہتے ہیں ان کی بات کسی حالت میں قبول کئے جانے کے قابل نہیں ہے - اگر اس کو جائز رکھا جائے تو صحراء کا باقی رھنا مشکل ہے - ہر شخص بلا اجازت کاشت کر کے اپنے نام پٹہ کرانے کی کوشش کریگا - اول تو یہ کہ وہ اراضی قانون صحراء کے لحاظ سے مختصہ اراضی ہے اس پر بلا اجازت کاشت کرنا قانون صحراء اور تعزیرات دونوں کے تحت جرم ہے - جرم کا ارتکاب بھی کریں اور مالک بھی بننا چاھیں تو یہ عجیب بات ہے - اگر اس کو تسلیم کرلیا جائے تو بالکل ایسا ہی ہوگا کہ ایک شخص کسی کے مکان میں سرقہ کرکے مال حاصل کرے اور پھر یہ ادعا کرے کہ اوس مال کا اس کو مالک بنادیا جائے اگر یہ جائز ہو سکتا ہے تو وہ بھی جائز ہوسکتا ہے - لیکن میں ایک منٹ کے لئے بھی اس کو تسلیم کرنے کے لئے تیار نہیں ہوں - پولس ایکشن کے بعد کچھ ایسے حالات پیدا ہوگئے تھے کہ جنگلات کو برباد کردیا گیا - بالاخر جب حکام نے یہ دیکھا کہ ایک طوفان برپا ہے - اور عجیب و غریب حالات پیدا ہوگئے ہیں ، اگرچہ یہ افعال کثرت سے نہ ہوتے تو قانون کے ذریعہ روکدیا جاسکتا تھا لیکن چونکہ کثرت سے ہوئے اس لئے عوامی مسئلہ ہونے کی وجہ سے اوس وقت کے حکام نے سنہ ۱۹۴۹ع میں تصفیہ کیا کہ سنہ ۱۹۴۹ع سے پہلے جن لوگوں نے ان زمینات پرکاشت کی ہے ان کے نام پٹہ کردینا چاہئے لیکن اس کے بعد بلا اجازت کاشت کرکے قانون شکنی کیا ہے.

اسطرح بلا اجازت کشت کرے تو اس کو بیدخل کردیا جائے - اسلئے جہاں کہیں سنہ ۱۳۴۹ء سے پہلے صحرا میں کاشت ہوئی ہو کاشتکار کے نام پٹہ کردیا ہے - اگر سنہ ۱۳۴۹ء کے بعد کاشت کی گئی ہے تو ایسی زمینات کا قبضہ برخاست کردیا گیا ہے - البتہ جہاں کاشت شدہ چیدہ چیدہ ہونے اسکا پٹہ کرنے سے جنگل کے برباد ہونے کا اندیشہ ہوا مثلاً مختلف مقامات پر دس دس ایکڑ کاشت کے لئے دینے کی بجائے سو ایکڑ ایک گوشے میں دیگر مختلف مقامات کی کاشت کو بند کروایا گیا - لیکن خلاف ورزی کی عادت ہوگئی ہے اور لوگ ایک آدھ برس سے کاشت کر کے بھی یہ کہہ رہے ہیں کہ ہم سنہ ۱۳۴۹ء کے پہلے سے کاشت کر رہے ہیں اور پچاس برس سے ہمارا قبضہ ہے وغیرہ وغیرہ - جب منسٹر متعلقہ ان باتوں کو نہیں مانتے تو چیف منسٹر صاحب کے پاس جاتے ہیں اور درخواست پیش کرتے ہیں وہاں سے لکھوا کرلاتے ہیں - جب تحقیقات کی جاتی ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ دراصل گذشتہ سال سے قابض ہیں پچاس سال سے قابض رہنے کا ادعا غلط ہے - غلط ادعا کی تائید میں کہتے ہیں کہ لوٹ میں اراضیات کے دستاویزات گم ہوگئے - گاؤں میں زمین ملتی ہے تو سب کو بھی ملنے کا موقع ہوتا ہے اس لئے شائد سب شہادت دینے کے لئے تیار ہو جاتے ہیں - میں نے طے کیا کہ قبضہ اسوقت تک تسلیم نہیں کیا جاسکتا جب تک کہ جمع بندی کے کاغذات میں عمل ہونیکا سرکاری کاغذات سے ثبوت نہ دیا جائے - جنگلات کی زمینات دینے کا جو مسئلہ ہے اس کو میں نے اس طرح حل کیا ہے اور اس طرح کا انتظام کیا ہے - جو اعتراض کیا گیا تھا اس کو میں نے صاف کردیا ہے -

شری داجی شنکر راؤ - ایسے اضلاع جہاں جنگلات زیادہ ہیں حکومت جس حد تک جنگلات کے لئے اراضی رزرو ( Reserve ) رکھنا چاہتی ہے رکھ کر کیا بقیہ قابل کاشت اراضی کاشت کے لئے دینے سے متعلق سوچ رہی ہے ؟

شری کے - وی - رنگا ریڈی - اس طرح نہیں دیکھنا چاہئیے کہ کسی ضلع میں زیادہ ہے یا کسی تعلقہ میں زیادہ ہے اگر اسکو مان لیا جائے تو اسکے بعد کہا جائیگا کہ کسی گرداور پٹی میں زیادہ ہے یا کس گاؤں میں زیادہ ہے گورنمنٹ آف انڈیا نے جو اصول تسلیم کیا ہے کہ پورے ملک میں ⅓ حصہ جنگلات کا رقبہ ہونا چاہئیے اس کے لحاظ سے دیکھا جاتا ہے - لیکن حیدرآباد میں ⅓ حصہ جنگلات کا علاقہ قائم کرنے کا امکان کم ازکم سو پچاس سال کے اندر نہیں ہوسکتا - البتہ حیدرآباد گورنمنٹ نے یہ تصفیہ کیا ہے کہ ۲۰ فیصد جنگل قائم کیا جائے -

**شری داجی شنکر راؤ - جہاں تقریباً ۷۰ فیصد جنگل ہے اوسکا مطلب یہ ہے کہ حکومت اوس ضلع کو پوری طرح سے جنگل بنانا چاہتی ہے -**

**شری کے - وی - رنگا ریڈی - میرا جواب سننے تک صبر کیجئے - اگر میں اس اصول کو مان لوں تو یہ کہا جائیگا کہ جس تعلقہ میں زیادہ جنگل ہیں وہاں اس پر کاشت کی اجازت دیجائے - پھر یہ بھی کہا جائیگا کہ جس گاؤں میں زیادہ جنگل ہے وہاں کاشت کی اجازت دیجائے - تو یہ طریقہ صحیح نہیں ہوسکتا پورے ہندوستان میں ⅓ جنگل رکھنے کے متعلق گورنمنٹ آف انڈیا نے تصفیہ کیا ہے - حیدر آباد میں**

سوجودہ حالات کے لحاظ سے اتنا تو نہیں رکھ سکتے البتہ پورے ملک کے ۲۰ فیصد حصہ میں جنگل قائم کرنیکی کوشش کی جارہی ہے - اب تک ہمارے پاس ۱۱ فیصد جنگل قائم کیا جاسکا ہے - پورےملک کے لحاظ سے ۱۱ فیصد جنگل یہاں ہے - جاگیرات جب شریک خالصہ ہوئے تو وہاں جنگل نہیں تھے لیکن اون کے دفتروں میں جنگل کے نام سے افتادہ زمین تھی جہاں کی گھانس ہراج ہوتی تھی اوسکو سررشتہ جنگلات کے حوالہ کردیا گیا اوس رقبہ کو شریک کیا جائے اور اوسکو جنگل بنایا جائے تو اس کے باوجود بھی ۱۰ فیصدی جنگل قائم نہیں ہوتا - اس لئے صحراء کی کوئی اراضی پٹہ پر نہیں دیجاسکتی - ہریجنوں کو زمین پٹہ پر دینے کے متعلق بھی اعتراض کیا گیا اس کے لئے آپ اسپیشل لاؤنی کے قواعد کو ملاحظہ فرمائیں - ان قواعد میں بنایا گیا ہے کہ اگر کہیں برمپوک یا گائران اراضی زائد از دس فیصد ہوتو پٹہ پر دے سکتے ہیں - عام لاؤنی کے قواعد علحدہ ہیں - اسپیشل لاؤنی کے تحت پہلے ہریجنوں کو زمین دینا چاہئے - ایسے ہریجنس جن کے پاس بالکل زمین نہیں اون کو پہلے دیجاتی ہے اور اسکے بعد دوسرے لوگوں کو دیجاتی ہے - اس کے متعلق تفصیلی قواعد ہیں اسمیں کوئی ایسی چیز نہیں جسکی وجہ سے ان پر عمل کرنے سے دقت ......

شری داجی شنکر راؤ - میں آنریبل منسٹر کی توجہ اس طرف مبذول کراؤنگا کہ ایسے ہریجن جو درخواست دے چکے ہیں لیکن منظوری کے پہلے سے کاشت کررہے ہیں تو حکومت اپنے اعداد و شمار نکالنے کے بعد کیا ایسے ہریجنوں کو بیدخل کر کے دوسروں کو زمینات پٹہ پر دیگی یعنی اون لوگوں کو جن کے نام گرداور تحصیلدار یا پٹیل پٹواریوں نے شریک کیا ہو ؟

شری کے - وی - رنگا ریڈی - درخواست دینے کے پہلے ہی بلا اجازت قابض ہیں تو میں دفعہ ( ۵۷ ) قانون مالگزاری کا حوالہ دونگا کہ چاہے وہ ہریجن ہوں یا سورن ( सवर्ण ) یا لینڈ لارڈ ہوں انکو بے دخل کیا جائیگا -

شری داجی شنکر راؤ - درخواست دینے کے بعد منظوری سے پہلے ہی جنہوں نے کاشت کی ہے اون کے متعلق کیا عمل ہوگا -

شری کے - وی - رنگا ریڈی - احکام میں اسکی گنجائش ہے کہ جہاں کہیں اسطرح اسپیشل لاؤنی کے تحت اراضی کاشت کے لئے اٹھانا ہو اور اوس پر بلا اجازت پہلے ہی سے کوئی قابض ہوتو اوسکو ترجیح دیجائیگی - بشر طیکہ وہ لینڈلس ( Land-less ) یعنے اوسکے پاس دوسری زمین نہیں ہے تو اوسکو ترجیح دیجائیگی - یہ بھی کہا گیا ہے کہ چھوٹے لوگوں کو تقاوی نہیں دیجاتی بلکہ دولت مندوں کو تقاوی دیجاتی ہے - اور جس طرح بقایا غریبوں سے وصول کیا جاتا ہے اوسی طرح دولت مندوں سے وصول نہیں کیا جاتا - میں سمجھتا ہوں کہ یہ خیال ٹھیک نہیں ہے - دولت مندوں سے وصول کرنے میں چونکہ کوئی گڑبڑ نہیں ہوتی اس لئے اوس سے واقف ہونے کی نوبت نہیں آتی - غریبوں سے وصول کرنے میں جائداد ضبط کرنے کی نوبت آتی ہے اس وجہ سے چھوٹے لوگوں کو ایسے واقعات

معلوم ہوتے ہیں - تقاوی کے متعلق یہ احکام ہیں کہ تقاوی غریبوں کو دینا چاہئے اور جو صاحب جائداد کے امیروں کو نہیں دینا چاہئے - لیکن بقایا وصول کرنے کے متعلق کوئی سرکاری احکام موجود نہیں ہیں - اگر آپ کے خیال میں کہیں ایسا عمل ہورہا ہوتو وہ عمل کرنے والے عہدہ دار کی غلطی ہے - اسکو علم میں لایا جائیگا تو اسکا انسداد کیا جائیگا -

شری جی - آنند راؤ ( سرسلہ - عام ) - تقاوی پر جو آئل انجنس دئے گئے ہیں اوسکی رقم دو تین سال سے وصول نہیں کیگئی اور بقایا ہوگیا حالانکہ ہر سال رقم وصول کرنے کے احکام ہیں -

شری کے - وی - رنگا ریڈی - اگر میرا جواب مکمل طور پر آپ سنتے تو اس اعتراض کی زحمت نہیں ہوتی - تقاوی کی حد تک اس امر میں امتیاز رکھا گیا ہے لیکن بقایا کی وصولی میں امتیاز نہیں ہے - یہ بالکل صحیح ہے کہ تقاوی میں امتیاز رکھا جاتا ہے - کیونکہ جس شخص کے پاس چار یکر خشکی کی زمین ہو وہ آئل انجن تقاوی پر نہیں لے سکتا - اور نہ اوسکو دیجاسکتی ہے- تقاوی پر آئل انجن دینے کے لئے یہ ضروری ہے کہ اوسکی مالیت کے بقدر جائداد اوسکے پاس موجود ہو - اوسکو مکفول کرکے تقاوی پر انجنس دئے جاتے ہیں - اگر کسی کے پاس دس پندرہ یکر خشکی زمین ہوتو اوسکو تقاوی پر ٹریکٹرس (Tractors) نہیں دئے جاتے - نہ اوسکی ضرورت ہوتی ہے - آئل انجنس کی ضرورت باولی کے لئے ہوتی ہے - اسکے پاس اگر خشکی زمین ہے یا باؤلی ایسی ہے جو انجن کو برداشت نہیں کرسکتی تو انجنس نہیں دئے جاتے - کیونکہ انجن کی وہاں ضرورت ہوتی ہے جہاں پانچ چھ گھنٹے پانی نکلا جاسکتا ہو - یہ ظاہر ہے کہ ان حالات میں نہ غریبوں کو ایسے آئل انجنس لینے کی ضرورت ہوتی ہے اور نہ تحت قواعد اون کو دئے جاسکتے ہیں جن کے پاس اوس مالیت کی جائداد نہ ہو - امیروں - جائداد والوں اور صاحب مقدور لوگوں کو ایسی چیزیں دیجاتی ہیں غریبوں کو یہ نہیں دیجاسکتیں - بلکہ انہیں اگر زبردستی بھی دیں تو نہیں لیتے -

جن اراضیات میں سیندھی کے درخت ہیں اون کو پٹہ پر دینے کے متعلق بھی کہا گیا ہے - اور یہ بھی کہا گیا کہ ایسی زمینات کیوں پٹہ پر نہیں دیجاتیں - اور اگر دیجاتی ہیں تو درختان سیندھی کی قیمت بجائے یک مشت وصول کرنے کے یہ اقساط وصول کرنا چاہیئے - اور بلا کسی رکاوٹ کے ایسی زمینات پٹہ پر دیجانی چاہئیں میں نے ان دقتوں کو محسوس کیا ہے اور اون کی اصلاح کردی ہے - جو زمینات پٹہ پر دئے گئے ہیں ان زمینات میں درخت ہوں تو حق مالکانہ کے طور پرتاڑ کے فی درخت کے لئے دو روپیہ چار آنے اور سیندھی کے فی درخت کے لئے ایک روپیہ چودہ آنے پٹہ دار کو دئے جاتے تھے - بر بنا مجبوری میری تحقیقات میں یہ معلوم ہوا کہ ایک جگہ ساڑھے تین ایکر کا پٹہ اراضی پرموک کا دیا گیا اوس پر تین ہزار سیندھی کے درخت موجود ہیں - ہرسال سیندھی کے درخت نصف تراشتے ہیں اگر تین ہزار میں سے پندرہ سو درخت ہر سال تراشے جائیں تو فی درخت ایک روپیہ چودہ آنے کے حساب سے دو ہزار سات

سو کے قریب رقم اوس کو مفت میں گھر بیٹھے ملتی ہے - اور رقم مالگزاری وہ شخص ساڑھے تین ایکر کی ساڑھے تین روپیہ ادا کرتا ہے - چنانچہ میں نے اوس کا پٹہ منسوخ کردیا ہے -ایسے بہت سے واقعات میرےعلم میں آرہے ہیں میں نے قانون میں بھی اس کے متعلق ترمیم پیش کی ہے - اگر چیکہ بغیر قانون میں ترمیم کئے ہوئے مجھے اس کے متعلق احکام جاری کرنے کا اختیار ہے - مشیرقانون کی رائے لینے کے بعد میں نے احکام دئے ہیں کہ پٹہ پر جو اراضیات دیجاتی ہیں- خواہ اوس میں سیندھی کا بن ہی کیوں نہ ہو بلا کسی رکاوٹ کے دیجائیں لیکن اوس اراضی کے درختوں پر پٹہ دار کا حق نہیں رہیگا - یعنی حق مالکانہ جو پٹہ دار کو ملا کرتا ہے وہ بحق سرکار محفوظ رہیگا یا اور کلکٹر متعلقہ کو یہ اختیار دیا گیا ہے کہ اون درختوں کی قیمت مشخص کرکے پٹہ دار سے حاصل کر لے اور اراضی پٹہ کے ساتھ درختوں پر پٹہ دار کو حقوق دے اس کی وجہ سے بصورت اول تحت قانون جو حقوق پٹہ دارونکو درختوں پر حاصل ہوتے تھے وہ آئندہ حاصل نہ ہوں گے بصورت ثانی پٹہ دارکو درختوں پر حقوق حاصل ہونگے اس طرح سیندھی کے درخت واقع ہونے کی وجہ سے آراضی کو پٹہ پر دینے میں جو رکاوٹ ہورہی تھی وہ دور ہوگئی ہے - آنریبل ممبر نے جو یہ فرمایا کہ جو رقم لیجائے وہ بہ اقساط لیجائے اب اوس کی ضرورت بھی نہیں رہیگی کیونکہ عام طور پر درختوں پر پٹہ دار کو کوئی حق نہیں رہیگا - اور پٹہ دار سے معاوضہ درختان کا وصول کرنے کا سوال بھی باقی نہیں رہیگا - غرض یہ رکاوٹ دور کردی گئی ہے -

شری جے - آنندراؤ - احکام دئے گئے ہیں یا قانون میں ترمیم کی گئی ہے ؟

شری کے - وی - رنگا ریڈی - قانون میں ترمیم کے متعلق میں نے مسودہ قانون تیار کیا تھا اس کو مشیرقانونی کے پاس بھیجا تھا - لیکن مشیرقانونی نے رائے دی کہ گشتی جاری کرسکتے ہیں قانون میں ترمیم کی ضرورت نہیں - لیکن دوسرے اغراض کے لئے مجھے قانون کی اس دفعہ میں ترمیم کرنا تھا - اس وجہ سے گشتی جاری کرنے کے علاوہ قانون میں بھی ترمیم کی جارہی ہے - وہ مسودہ قانون آپ کے سامنے اس سشن میں آجائیگا - جاگیرداروں کے معاوضہ کے متعلق بھی کہا گیا ہے - ایک صاحب نے کہا کہ چھوٹے چھوٹے جاگیرداروں کو یکمشت معاوضہ دیا جائے - لیکن اس کے لئے حکومت تیار نہیں ہے - حالانکہ جاگیردار اس کیلئے جدوجہد کررہے ہیں کہ اگر ہم کو یکمشت معاوضہ دیدیا جائے تو ہم تجارت وغیرہ کرلیتے ہیں - لیکن حکومت اس پوزیشن میں نہیں ہے کہ یکمشت معاوضہ دے لہذا وہ بہ اقساط ہی معاوضہ دے گی - اگر یکمشت معاوضہ دیں گے تو یہ عمل دیگر ممبران کی خواہش کے بالکل خلاف ہوگا جو معاوضہ کو کلیتاً بند کرنیکے خواہشمند ہیں یہ بھی کہا گیا کہ جن کلکٹرس کو مقرر کیا گیا ہے اون میں صلاحیت نہیں ہے - میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ اس وقت آئی - اے - یس کے سوا کوئی دوسرا شخص کلکٹر نہیں ہوسکتا آئی - اے - یس کیلئے یہاں کی حکومت انتخاب نہیں کرتی بلکہ گورنمنٹ آف انڈیا کرتی ہے - اس کے تحت ان کے کوالیفیکیشنس وغیرہ کی بہت

اچھی طرح جانچ کری جاتی ہے - ایسے لوگوں کو ھی ھم کلکٹر مقرر کرتے ھیں - ان کے متعلق بھی اعتراض کیا گیا کہ اون میں نقص ہے - تو معزز ممبر تجویز پیش کریں اس کے لحاظ سے ان سے زیادہ صلاحیت رکھنے والا آدمی مل سکے تو ھم ضرور غور کریں گے - اور گورنمنٹ آف انڈیا کے پاس تحریک کریں گے کہ ہمارے آنریبل ممبر س نے یہ تجویز پیش کی ہے - بہ شرطیکہ اوس تجویز میں کوئی خوبی ھو اور ھم کو آپ کی تجویز سے اتفاق ھو - لیکن موجودہ حالات میں یہاں کی گورنمنٹ جن لوگوں کو آئی - اے - یس کے قابل سمجھتی ہے ان کا پورا ریکارڈ اپنی رائے کے ساتھ سنٹرل یونین پبلک سرویس کمیشن کے پاس بھیجتی ہے - اس کی سنٹرل پبلک سرویس کمیشن جانچ کرتا ہے اور جو لوگ اس معیار قابلیت پر پورے اترتے ھیں ان کو آئی - اے - یس بنایا جاتا ہے - محض ھمارے کہنے پر آئی - اے - یس نہیں بناتے - یہ نہیں ہے کہ محض کالج میں کامیاب ھو کر آئے کلکٹر بن گئے - یہ اعتراض بھی کیا گیا کہ ڈپٹی کلکٹرس کی ضرورت نہیں ہے - ایک سے زائد ممبروں نے ایسا کہا ہے اور ان کے لئے تو یہاں تک کہا گیا کہ وہ ٹپہ رساں ھیں - انگشت ششم ھیں - بیکار ھیں - اگر وہ ان کے کام اور فرائض کو جاننے کی تھوڑی سی زحمت کرتے تو وہ یہ نہ کہتے - ۶ تعلقوں سے لیکر ۱۰ تعلقے ایک ضلع میں ھوتے ھیں جو کلکٹر کے تحت ھوتے ھیں - میں ایک ھی مثال آپ کے سامنے رکھتا ھوں - شدت بانی سے تلف مال ھوتا ہے - اس کا پنچنامہ کرنا پڑتا ہے - اگر پانی کم ھونے سے ایک تعلقہ میں، دو تعلقوں میں تین تعلقوں میں فصل سوکھ جائے تو کیا ایک کلکٹر ھر تعلقہ میں جا کر دیکھ سکتا ہے - پنچنامہ کرسکتا ہے اگر ڈپٹی کلکٹر کو نکال دیا جائے کیا کلکٹر اپنے ضلع کے جملہ تعلقہ جات میں جمع بندی کا کام کرسکتا ہے - میں ایوان کی اطلاع کے لئے ڈپٹی کلکٹر کے فرائض بتلاتا ھوں - ایک تو اسے جمع بندی کا کام کرنا پڑتا ہے - دفعہ ۵۷ قانون مالگزاری کے تحت کارروائی کرنی پڑتی ہے - جو بلا اجازت زمینات پر کاشت کرنے پر تاوان عائد کرنے کے لئے ہے - علامات حدود کے تعلق سے بھی انہی کو تصفیہ کرنا پڑتا ہے - بندوبست ھونے کے بعد حدود وغیرہ ٹھیک ھیں یا نہیں اس کی نگرانی کی ذمہ داری بھی ان ھی پر ہے - گاؤ ٹھان کا تعین کرنا بھی دوم تعلقدار سے متعلق ہے - گاؤ ٹھان بلا اجازت استعمال ھو تو اس کے تمام جگھڑوں سے متعلق تصفیہ ان ھی کے تفویض ہے - تالابوں وغیرہ کے لئے انعامات منظور کرنا بھی ان ھی کے ذمے ہے - وطن داروں کی دیر حاضری کی معافی بھی وھی دیتے ھیں - پٹیل پٹواریوں کی رخصت کا کام بھی وھی کرتے ھیں - بلوطہ دار اور سیت سیندھی کے انعامات کا کام بھی ان ھی سے متعلق ہے اور تحصیلداروں کی رخصت تک وھی منظور کرتے ھیں - ان تمام کاموں کے علاوہ اب ٹیننسی کا کام اور انتقال اراضیات و بیع وغیرہ کی اجازت دینا بھی ڈپٹی کلکٹر کے ذمہ ہے - پھر جرائم کے سلسلہ میں انسدادی کارروائیاں یعنی حفظ امن - نیک چلنی و مچلکہ وغیرہ لینا بھی ان ھی سے متعلق ہے - اس طرح ڈپٹی کلکٹر کو

اسقدر کام ہے کہ وہ بمشکل وقت پر انجام دے سکتا ہے ۔ لیکن اتنے مصروف عہدہداروں کے متعلق کہاجاتا ہے کہ وہ بیکار ہیں۔ ٹپہ رساں ہیں۔ انگشت ششم ہیں ۔ ان کو برخاست کرنے کے بعد بالخصوص اس زمانہ میں جبکہ روز بروز ان کے فرائض میں اضافہ ہو رہا ہے مثلا پنچ سالہ منصوبہ بندی اور رسد کا کام ہورہا ہے ، کلکٹرس کیسے انجام دے سکیے ہیں اس کا اندازہ ایوان لگاسکتا ہے ۔ جیسے کہ بالاخر ہر ایک کام کا تعلق پٹیل پٹواریوں سے ہوتا ہے اسی طرح اضلاع کے پورے کاموں کا تعلق کلکٹرس اور ڈپٹی کلکٹرس سے سروع ہوتا ہے ۔ اگر ان فرائض سے واقفیت حاصل کرتے تو یہ نہ کہتے کہ ان کا وجود بیکار ہے ۔

یہ کہا جاتا ہے کہ کلکٹروں کا اختیاری گرانٹ ایک ہزار نہ رہنا چاھئیے ۔ میں تو کہتا ہوں کہ ہر ایک منسٹر اور کلکٹر کو کئی رقم اسی غرض کے لئے دینا چاہیئے تاکہ دفتریت کو ختم کیا جاکر موقع پر ضروری امدادی کارروائی کی جاسکے ۔ تب ہی ہمارا ملک تیزی سے آگے بڑھے گا ۔ ہاں اگر اس رقم کا غلط مصرف ہو تو سخت سے سخت سزا دیجانی چاھئیے ۔ ایسا نہیں ہوسکتا کہ ناک سے چونکہ غلاظت آتی ہے اس لئے اس کو کاٹ نہیں دینا چاہیئے ایسا نہیں بلکہ ناک رکھو لیکن اس کو صاف رکھو ۔ ہم ملک کو جتنا جلد ہوسکے آگے بڑھانے کی کوشش کررہے ہیں ۔ ایک ہزار روپیہ جو کلکٹروں کا اختیاری ہے وہ زیادہ نہیں ہے ۔ گشتی نشان ۱۰۵ دیکھیں تو آپ کو معلوم ہوگا کہ وہ کن کن امور پر خرچ کیاجاسکتا ہے ۔ وہ برائے حمام عام خرچ کیا جاسکتا ہے ۔ یعنی کسی گاؤں میں وہاں کے لوگوں کی سہولت کے لئے عام حمام بنایا جاسکتا ہے ۔ دوسرے یہ کہ ایک چھوٹا سا نالا بہنے سے تکلیف ہوتی ہے تو اس کو بنانے کے لئے کلکٹر سو پچاس روپیہ دے سکتا ہے ۔ اسی طرح کے بہت سے امور ہیں مثلا تعمیر حوض برائے آب نوشی جانوران ۔ بازی گاہ برائے مدارس تحتانی ۔ نگہداشت قبرستان ۔ خریدی کشتی بروقت طغیانی ۔ امداد بوقت آتشزدگی وغیرہ ایسے ضروری کام ہیں جن کو دیکھنے کے بعد آپ محسوس کریں گے کہ ایسے کاموں میں بروقت امداد ہونا ضروری ہے ۔ اگر کسی کا گھرجل گیا ہے اور وہ جھاڑ کے نیچے بیٹھا ہے تو اس کو پچاس روپیئے دیتے ہیں ورنہ کارروائی کی جائے تو اس میں کتنا وقت لگے گا اس کا آنریبل ممبرس خود اندازہ لگاسکتے ہیں اس لئے میں سمجھتا ہوں کہ گرانٹ کا جو اصول رکھا گیا ہے وہ مناسب ہے ۔

حصول اراضی برائے تعمیر امکنہ سے متعلق میں مختصراً کہوں گا کیونکہ وقت ہورہا ہے ۔ اس کے بارے میں کافی وضاحتی احکام دئے گئے ہیں ۔ اور تحصیلدار پر یہ فرض عائد کیا گیا ہے کہ وہ زمین دے ۔ پرمپوک ہو تو دے ۔ کاٹران ہو تو دے یا خارج کھاتہ ہوتو وہ بھی دیدی جائے ۔ اگر یہ تین قسم کی زمین نہیں ہے تو وہ پٹہ کی زمین بھی دے

